| وَمَا | كَانَ اللّٰهُ | لِيُطْلِعَكُمْ | عَلَى الْغَيْبِ |
|---|---|---|---|
| اورنہیں | ہے اللہ | کہ وہ مطلع کردے تمھیں | غیب پر |

| وَلٰكِنَّ اللّٰهَ | يَجْتَبِيْ ❶ | مِنْ رُّسُلِهٖ | مَنْ | يَّشَآءُ ۖ |
|---|---|---|---|---|
| اورلیکن اللہ | منتخب کرلیتا ہے | اپنے رسولوں میں سے | جسے | وہ چاہتا ہے |

| فَاٰمِنُوْا ❷ | بِاللّٰهِ | وَرُسُلِهٖ ۚ | وَاِنْ | تُؤْمِنُوْا |
|---|---|---|---|---|
| توتم سب ایمان لاؤ | اللہ پر | اوراُسکے رسولوں پر | اوراگر | تم سب ایمان لے آئے |

| وَتَتَّقُوْا | فَلَكُمْ | اَجْرٌ عَظِيْمٌ (179) | وَ | لَا يَحْسَبَنَّ ❸ |
|---|---|---|---|---|
| اورتم سب نے تقوی اختیار کیا | توتمہارے لیے | بہت بڑا اجر ہے | اور | ہرگزنہ گمان کریں |

| الَّذِيْنَ | يَبْخَلُوْنَ ❶ | بِمَآ | اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ | مِنْ فَضْلِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ جو | سب بخل کرتے ہیں | (اُس) پر جو | دیا ہے اُن کواللہ نے | اپنے فضل سے |

| هُوَ | خَيْرًا | لَّهُمْ ۭ | بَلْ هُوَ | شَرٌّ | لَّهُمْ ۭ |
|---|---|---|---|---|---|
| (کہ) وہ | (بخل) بہتر ہے | اُن کے لیے | بلکہ وہ | بُرا ہے | اُن کے لیے |

| سَيُطَوَّقُوْنَ ❹ | مَا بَخِلُوْا | بِهٖ ❺ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ ❻ |
|---|---|---|---|
| عنقریب وہ سب طوق ڈالے جائیں گے | (اُس مال کا) جو سب بخل کرتے رہے | اس میں | قیامت کے دن |

### ضروری وضاحت

❶ علامت ''یـ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ ''اٰمِنُوْا'' میم کے نیچے زیر ہوتو اس کا ترجمہ ''ایمان لاؤ'' ہوتا ہے، اور اگر ''اٰمَنُوْا'' میم پر زبر ہوتو ترجمہ ''وہ ایمان لائے'' ہوتا ہے۔ ❸ علامت ''نّ'' فعل کے آخر میں آتی ہے اور اس میں تاکید کا مفہوم شامل کرتی ہے۔ ❹ اگر علامت ''یـ'' پر پیش ہو اور آخر سے پہلے زبر ہوتو اس کے ترجمہ میں ''کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا'' کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ علامت ''بـ'' کا ترجمہ ''میں'' یہاں ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ❻ ''ة'' واحد مؤنث کی علامت ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| وَلِلّٰهِ مِيْرَاثُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ | اور اللہ ہی کے لیے ہے میراث آسمانوں اور زمین کی |
| وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ﴿180﴾ ع | اور اللہ اُس سے جو تم عمل کرتے ہو خبردار ہے۔ ﴿180﴾ ع |
| لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا | بیشک اللہ نے سن لی (ان کی) بات جنہوں نے کہا ہے |
| اِنَّ اللّٰهَ فَقِيْرٌ وَّنَحْنُ اَغْنِيَآءُ ۘ | بیشک اللہ محتاج ہے اور ہم غنی ہیں۔ |
| سَنَكْتُبُ مَا قَالُوْا | عنقریب ہم لکھ لیں گے جو اُنہوں نے کہا |
| وَقَتْلَهُمُ الْاَنْۢبِيَآءَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۙ | اور اُن کا قتل کرنا نبیوں کو ناحق |
| وَّنَقُوْلُ ذُوْقُوْا | اور (قیامت کے دن) ہم (اُن سے) کہیں گے چکھو |
| عَذَابَ الْحَرِيْقِ ﴿181﴾ | دہکتی (آگ) کا عذاب۔ ﴿181﴾ |
| ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْكُمْ | یہ (اس کا) بدلہ ہے جو آگے بھیجا ہے تمہارے ہاتھوں نے |
| وَاَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ﴿182﴾ ج | اور بیشک اللہ تو نہیں ہے بندوں پر ظلم کرنے والا ﴿182﴾ |
| اَلَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ | وہ لوگ جنہوں نے کہا بیشک اللہ نے |
| عَهِدَ اِلَيْنَآ اَلَّا نُؤْمِنَ | پختہ عہد لیا ہے ہم سے کہ ہم ایمان نہ لائیں |

ع 18 9 9 — وقف لازم

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

مِيْرَاثُ : وارث، وراثت، میراث۔
السَّمٰوٰتِ، الْاَرْضِ : ارض وسما، اراضی۔
تَعْمَلُوْنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل۔
خَبِيْرٌ : خبر، اخبار، مخبر۔
سَمِعَ : سمع وبصر، سماعت، محفل سماع۔
اَغْنِيَآءُ : غنی، اغنیا۔
سَنَكْتُبُ : کاتب، کتابت، مکتوب، کتاب۔

قَتْلَهُمُ : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔
ذُوْقُوْا : ذائقہ۔
قَدَّمَتْ : قدم، قدیم، مقدمہ۔
اَيْدِيْكُمْ : ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔
بِظَلَّامٍ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
لِّلْعَبِيْدِ : عبد، عابد، معبود۔
عَهِدَ : عہد، معاہدہ۔

| وَلِلّٰهِ | مِيْرَاثُ | السَّمٰوٰتِ ❶ وَالْاَرْضِ ؕ | وَاللّٰهُ | بِمَا |
|---|---|---|---|---|
| اوراللہ ہی کے لیے ہے | میراث | آسمانوں اورزمین کی | اوراللہ | (اُس) سے جو |

| تَعْمَلُوْنَ | خَبِيْرٌ (180) ع | لَقَدْ | سَمِعَ اللّٰهُ | قَوْلَ الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| تم سب عمل کرتے ہو | خوب خبر دار ہے | البتہ یقیناً | اللہ نے سن لی | بات اُن لوگوں کی جن |

| قَالُوْٓا | اِنَّ اللّٰهَ | فَقِيْرٌ | وَّنَحْنُ | اَغْنِيَآءُ ۘ | سَنَكْتُبُ |
|---|---|---|---|---|---|
| سب نے کہا | بیشک اللہ | محتاج ہے | اورہم | غنی ہیں | عنقریب ہم لکھ لیں گے |

| مَا قَالُوْا | وَقَتْلَهُمُ | الْاَنْۢبِيَآءَ | بِغَيْرِ حَقٍّ ❷ ۙ | وَّنَقُوْلُ |
|---|---|---|---|---|
| جواُن سب نے کہا | اوراُنکا قتل کرنا | نبیوں کو | ناحق (بھی لکھ لیں گے) | اورہم کہیں گے (اُن سے) |

| ذُوْقُوْا | عَذَابَ الْحَرِيْقِ (181) | ذٰلِكَ ❸ | بِمَا | قَدَّمَتْ ❹ |
|---|---|---|---|---|
| تم سب چکھو | دہکتی آگ کا عذاب | یہ | اُس کا بدلہ ہے جو | آگے بھیجا |

| اَيْدِيْكُمْ | وَاَنَّ اللّٰهَ | لَيْسَ بِظَلَّامٍ ❷ | لِّلْعَبِيْدِ ❺ (182) | اَلَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| تمہارے ہاتھوں نے | اوربیشک اللہ | نہیں ظلم کرنے والا | بندوں پر | وہ لوگ جن |

| قَالُوْٓا | اِنَّ اللّٰهَ | عَهِدَ | اِلَيْنَآ ❻ | اَلَّا ❼ | نُؤْمِنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| سب نے کہا | بیشک اللہ نے | پختہ عہد لیا ہے | ہم سے | کہ نہ | ہم ایمان لائیں |

ع 18/9/9 — وقف لازم

### ضروری وضاحت

❶ ''ات'' جمع مونث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❷ یہاں علامت ''بِ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔❸ ''ذٰلِكَ'' کا اصل ترجمہ ''وہ'' ہے ضرورتاً کبھی ترجمہ ''یہ'' بھی کردیا جاتا ہے۔❹ ''تْ'' فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❺ علامت ''لِ'' کا اصل ترجمہ ''لئے'' ہے یہاں ترجمہ ضرورتاً ''پر'' کیا گیا ہے۔❻ ''اِلَيْنَا'' میں ''اِلٰى'' کا ترجمہ ضرورتاً ''سے'' کیا گیا ہے۔❼ ''اَلَّا'' اصل میں ''اَنْ+لَا'' کا مجموعہ ہے ۔

● سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے ● نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے ● کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| لِرَسُوۡلٍ حَتّٰى يَاۡتِيَنَا | کسی رسول پر یہاں تک کہ وہ لائے ہمارے پاس |
| بِقُرۡبَانٍ تَاۡكُلُهُ النَّارُ ؕ قُلۡ | ایسی قربانی (کہ) کھا جائے اُسے آگ، کہہ دیجیے |
| قَدۡ جَآءَكُمۡ رُسُلٌ مِّنۡ قَبۡلِىۡ | تحقیق آ چکے ہیں کئی رسول تمہارے پاس مجھ سے پہلے |
| بِالۡبَيِّنٰتِ وَبِالَّذِىۡ | واضح دلائل کے ساتھ اور (اُس معجزے کے) ساتھ جو |
| قُلۡتُمۡ فَلِمَ قَتَلۡتُمُوۡهُمۡ | تم نے کہا پھر تم نے اُنہیں کیوں قتل کیا |
| اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ ﴿183﴾ | اگر تم سچے ہو۔ ﴿183﴾ |
| فَاِنۡ كَذَّبُوۡكَ فَقَدۡ | پھر (بھی) اگر وہ آپ کو جھٹلا دیں تو یقیناً |
| كُذِّبَ رُسُلٌ مِّنۡ قَبۡلِكَ | جھٹلائے گئے ہیں کئی رسول آپ سے پہلے (جو) |
| جَآءُوۡ بِالۡبَيِّنٰتِ | لا چکے ہیں واضح دلائل |
| وَالزُّبُرِ وَالۡكِتٰبِ الۡمُنِيۡرِ ﴿184﴾ | اور صحیفے اور روشن کتاب۔ ﴿184﴾ |
| كُلُّ نَفۡسٍ ذَآئِقَةُ الۡمَوۡتِ ؕ | ہر شخص کو موت کا مزہ چکھنا ہے۔ |
| وَاِنَّمَا تُوَفَّوۡنَ | اور بیشک تمہیں پورا پورا دیا جائے گا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِرَسُوۡلٍ | لہٰذا، الحمدللہ / رسول، رسالت، مرسل۔ | قُلۡتُمۡ | قول، قائل، مقولہ، اقوالِ زریں۔ |
| حَتّٰى | حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | قَتَلۡتُمُوۡهُمۡ | قتل، قاتل، مقتول، قتال۔ |
| بِقُرۡبَانٍ | قربانی، قربان، مقرب، تقرب۔ | صٰدِقِيۡنَ | صادق، صداقت، تصدیق۔ |
| تَاۡكُلُهُ | اکل و شرب، ماکولات (کھانا، پینا)۔ | كَذَّبُوۡكَ | کذب بیانی، کذّاب۔ |
| النَّارُ | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ | كُلُّ | کل نمبر، کل جہان، کل کائنات۔ |
| قَبۡلِىۡ | قبل از غذا، قبل از وقت۔ | نَفۡسٍ | نفس، نفسا نفسی۔ |
| بِالۡبَيِّنٰتِ | بیان، مبیّنہ طور پر، دلیلِ بیّن۔ | تُوَفَّوۡنَ | وفا، ایفائے عہد۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| لِرَسُوْلٍ ❶ | حَتّٰى | يَاْتِيَنَا | بِقُرْبَانٍ ❷ | تَاْكُلُهُ ❸ |
|---|---|---|---|---|
| کسی رسول پر | یہاں تک کہ | وہ لائے ہمارے پاس | ایسی قربانی | (کہ) کھا جائے اُسے |

| النَّارُ ؕ | قُلْ | قَدْ جَآءَكُمْ | رُسُلٌ | مِّنْ قَبْلِیْ |
|---|---|---|---|---|
| آگ | آپ کہہ دیجیے | تحقیق آ چکے ہیں تمہارے پاس | کئی رسول | مجھ سے پہلے |

| بِالْبَيِّنٰتِ ❷❸ | وَبِالَّذِیْ | قُلْتُمْ | فَلِمَ |
|---|---|---|---|
| واضح دلائل کے ساتھ | اور اُس (معجزے) کے ساتھ جو | تم نے کہا ہے | پھر کیوں |

| قَتَلْتُمُوْهُمْ ❹ | اِنْ كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ ﴿183﴾ | فَاِنْ | كَذَّبُوْكَ ❺ |
|---|---|---|---|---|
| تم سب نے قتل کیا اُنہیں | اگر ہو تم | سب سچے | پھر (بھی) اگر | وہ سب جھٹلا دیں آپ کو |

| فَقَدْ | كُذِّبَ | رُسُلٌ | مِّنْ قَبْلِكَ | جَآءُوْ ❻ |
|---|---|---|---|---|
| تو یقیناً | جھٹلائے گئے ہیں | کئی رسول | آپ سے پہلے | (جو) سب لا چکے ہیں |

| بِالْبَيِّنٰتِ ❷❸ | وَالزُّبُرِ | وَ | الْكِتٰبِ | الْمُنِيْرِ ﴿184﴾ |
|---|---|---|---|---|
| واضح دلائل | اور صحیفے | اور | کتاب | روشن |

| كُلُّ نَفْسٍ | ذَآئِقَةُ ❸ الْمَوْتِ ؕ | وَ | اِنَّمَا | تُوَفَّوْنَ ❼ |
|---|---|---|---|---|
| ہر جان | مزہ چکھنے والی ہے موت کا | اور | بیشک | تم سب کو پورا پورا دیا جائے گا |

### ضروری وضاحت

❶ "لِ" کا ترجمہ کبھی ضرورتاً "پر" بھی کر دیا جاتا ہے۔ ❷ "بِ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ "ۃ" اور "ات" مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ "تُمْ" کے ساتھ اگر کوئی اور علامت ہو تو اُسے اور "تُمْ" کے درمیان "ـُو" کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ ❺ "وْا" کے ساتھ اگر کوئی اور علامت ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ❻ جَآءُوْا کا اصل ترجمہ "آئے" ہے لیکن اگر اس کے بعد اسی جملے میں "بِ" ہو تو اس کا ترجمہ "لائے" ہوتا ہے۔ ❼ شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ میں "کیا جاتا ہے یا کیا کیا جائے گا" کا مفہوم ہوتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| اُجُوْرَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ | تمہارے اعمال کا بدلہ قیامت کے دن |
| فَمَنْ زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ | پس جو بچالیا گیا (جہنم کی) آگ سے |
| وَاُدْخِلَ الْجَنَّةَ فَقَدْ فَازَ ؕ | اور داخل کر دیا گیا جنت میں تو یقیناً وہ کامیاب ہوگیا |
| وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ ﴿185﴾ | اور نہیں ہے دنیوی زندگی مگر دھوکے کا سامان۔ ﴿185﴾ |
| لَتُبْلَوُنَّ فِيْٓ اَمْوَالِكُمْ | (اے ایمان والو!) البتہ ضرور تم آزمائے جاؤ گے اپنے مالوں میں |
| وَاَنْفُسِكُمْ قف وَلَتَسْمَعُنَّ | اور اپنی جانوں میں اور البتہ ضرور تم سنو گے |
| مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ | اُن لوگوں سے جو دیے گئے کتاب تم سے پہلے |
| وَمِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْٓا | اور اُن لوگوں سے جنہوں نے شرک کیا |
| اَذًى كَثِيْرًا ؕ وَاِنْ تَصْبِرُوْا | بہت سی تکلیف دہ (باتیں) اور اگر تم صبر کرو گے |
| وَتَتَّقُوْا | اور (اللہ تعالیٰ سے) ڈرتے رہو گے |
| فَاِنَّ ذٰلِكَ مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ﴿186﴾ | تو بیشک یہ (بڑی) ہمت کے کام ہیں۔ ﴿186﴾ |
| وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ | اور جب لیا اللہ نے پختہ عہد |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- اُجُوْرَكُمْ : اجر، اجرت، عنداللہ ماجور ہوں۔
- اُدْخِلَ : داخل، دخول، وزیرداخلہ۔
- فَازَ : فوز وفلاح، فلاں عہدے پر فائز ہوں۔
- مَتَاعُ : متاع کارواں، مال ومتاع۔
- الْغُرُوْرِ : غرور، مغرور (دھوکے میں پڑا ہوا)۔
- لَتُبْلَوُنَّ : بلا، ابتلا (آزمائش)۔
- اَنْفُسِكُمْ : نفس، نفسا نفسی۔
- لَتَسْمَعُنَّ : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفلِ سماع۔
- قَبْلِكُمْ : قبل از وقت، قبل از غذا۔
- اَشْرَكُوْٓا : شرک، شریک، شراکت، مشرک۔
- اَذًى : ایذا، موذی، اذیت۔
- تَصْبِرُوْا : صبر، صابر۔
- تَتَّقُوْا : تقویٰ، متقی۔
- مِيْثَاقَ : میثاق، وثوق، امیدِ واثق، میثاقِ مدینہ۔

| عَنِ النَّارِ | زُحْزِحَ | فَمَنْ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ط ❶ | اُجُوْرَكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| آگ سے | بچالیا گیا | پس جو | قیامت کے دن | تمہارے (اعمال کا) بدلہ |

| الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ ❶ | وَمَا ❷ | فَازَ ط | فَقَدْ | الْجَنَّةَ ❶ | وَاُدْخِلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| دنیوی زندگی | اور نہیں ہے | وہ کامیاب ہوگیا | تو یقیناً | جنت میں | اور وہ داخل کردیا گیا |

| فِيْٓ اَمْوَالِكُمْ | لَتُبْلَوُنَّ ❸ | مَتَاعُ الْغُرُوْرِ (185) | اِلَّا |
|---|---|---|---|
| اپنے مالوں میں | البتہ ضرور تم سب آزمائے جاؤ گے | دھوکے کا سامان | مگر |

| اُوْتُوا الْكِتٰبَ | مِنَ الَّذِيْنَ | وَلَتَسْمَعُنَّ ❸ | وَاَنْفُسِكُمْ قف |
|---|---|---|---|
| سب دیے گئے کتاب | اُن لوگوں سے جو | اور البتہ ضرور تم سنو گے | اور اپنی جانوں (میں) |

| اَذًى | اَشْرَكُوْٓا | وَمِنَ الَّذِيْنَ | مِنْ قَبْلِكُمْ |
|---|---|---|---|
| تکلیف دہ (باتیں) | سب نے شرک کیا | اور اُن لوگوں سے جن | تم سے پہلے |

| فَاِنَّ ذٰلِكَ ❹ | وَتَتَّقُوْا | تَصْبِرُوْا | وَاِنْ | كَثِيْرًا ط |
|---|---|---|---|---|
| تو بیشک یہ | اور تم سب ڈرتے رہو گے | تم سب صبر کرو گے | اور اگر | بہت سی |

| مِيْثَاقَ | اَخَذَ اللّٰهُ ❺ | وَاِذْ | مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ (186) |
|---|---|---|---|
| پختہ عہد | لیا اللہ نے | اور جب | (بڑی) ہمت کے کاموں میں سے ہے |

## ضروری وضاحت

❶ "ة" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ "مَا" کے بعد اگر اسی جملے میں لفظ "اِلَّا" آرہا ہو تو اس "مَا" کا ترجمہ "نہیں" کیا جاتا ہے۔ ❸ فعل کے شروع میں "لَ" اور آخر میں "نّ" فعل میں تاکید کا مفہوم شامل کرتے ہیں۔ ❹ "ذٰلِكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے، قرآن مجید میں عموماً بات میں زور پیدا کرنے کے لیے "ذٰلِكَ، تِلْكَ، اُولٰٓئِكَ" کا استعمال ہوتا ہے۔ ❺ "اَخَذَ" کا لفظی ترجمہ "پکڑا" ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| الَّذِيۡنَ اُوۡتُوا الۡكِتٰبَ | اُن لوگوں سے جو کتاب دیے گئے |
| لَتُبَيِّنُنَّهٗ | (کہ) البتہ ضرور تم بیان کرتے رہو گے اس (کتاب) کو |
| لِلنَّاسِ وَلَا تَكۡتُمُوۡنَهٗ | لوگوں کے سامنے اور نہیں چھپاؤ گے اُسے |
| فَنَبَذُوۡهُ وَرَآءَ ظُهُوۡرِهِمۡ | پھر اُنہوں نے ڈال دیا اُسے اپنی پُشتوں کے پیچھے |
| وَاشۡتَرَوۡا بِهٖ ثَمَنًا قَلِيۡلًا | اور بیچ ڈالا اُس کو تھوڑی قیمت میں |
| فَبِئۡسَ مَا يَشۡتَرُوۡنَ ﴿187﴾ | پس بُرا ہے جو وہ کاروبار کر رہے ہیں۔ ﴿187﴾ |
| لَا تَحۡسَبَنَّ الَّذِيۡنَ يَفۡرَحُوۡنَ | تم ہرگز خیال نہ کرنا (کہ) جو لوگ خوش ہو رہے ہیں |
| بِمَاۤ اَتَوۡا | اُس پر جو وہ (ناپسندیدہ کام) کر رہے ہیں |
| وَّيُحِبُّوۡنَ اَنۡ يُّحۡمَدُوۡا | اور وہ چاہتے ہیں کہ اُن کی تعریف کی جائے |
| بِمَا لَمۡ يَفۡعَلُوۡا | اُن (کاموں) پر جو اُنہوں نے نہیں کیے |
| فَلَا تَحۡسَبَنَّهُمۡ بِمَفَازَةٍ مِّنَ الۡعَذَابِ | تو ہرگز خیال نہ کرنا اُنکے بارے میں عذاب سے بچنے کا |
| وَلَهُمۡ عَذَابٌ اَلِيۡمٌ ﴿188﴾ | اور اُن کے لیے تو دردناک عذاب ہے۔ ﴿188﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَتُبَيِّنُنَّهٗ | بیان، مبیّنہ طور پر، دلیل بیّن۔ | يَفۡرَحُوۡنَ | فرحت، مفرّح قلب۔ |
| لِلنَّاسِ (لِ+اَلنَّاسِ) | لِهٰذا، الحمدللہ، عوام النّاس۔ | يُحِبُّوۡنَ | حب، محبّ، حبیب، محبوب، محبت۔ |
| تَكۡتُمُوۡنَهٗ | کتمانِ علم، کتمانِ حق۔ | يُّحۡمَدُوۡا | حمد و ثنا، حمد باری تعالیٰ، محمود۔ |
| وَرَآءَ | ماورائے عدالت، ماوراء النہر۔ | يَفۡعَلُوۡا | فعل، فاعل، مفعول۔ |
| اشۡتَرَوۡا، يَشۡتَرُوۡنَ | مشتری، اشترا، بیع و شرا۔ | مِنَ | منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ |
| مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | اَلِيۡمٌ | المناک حادثہ، عذابِ الیم۔ |
| ثَمَنًا | زرِ ثمن (قیمت)۔ | | |

| الَّذِيۡنَ | اُوۡتُوا | الۡكِتٰبَ | لَتُبَيِّنُنَّهٗ ❶ |
|---|---|---|---|
| اُن لوگوں سے جو | سب دیے گئے | کتاب | (کہ) ضرور تم بیان کرتے رہو گے اِسے |

| لِلنَّاسِ | وَلَا | تَكۡتُمُوۡنَهٗ ز | فَنَبَذُوۡهُ |
|---|---|---|---|
| لوگوں کو | اور نہیں | تم سب چھپاؤ گے اُسے | پھر اُن سب نے ڈال دیا اُسے |

| وَرَآءَ ظُهُوۡرِهِمۡ | وَاشۡتَرَوۡا ❷ | بِهٖ | ثَمَنًا قَلِيۡلًا ط | فَبِئۡسَ |
|---|---|---|---|---|
| اپنی پشتوں کے پیچھے | اور اُن سب نے بیچ ڈالا | اُس کو | تھوڑی قیمت میں | پس بُرا ہے |

| مَا | يَشۡتَرُوۡنَ ❷ (187) | لَا تَحۡسَبَنَّ ❸ | الَّذِيۡنَ | يَفۡرَحُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| جو | وہ سب کاروبار کر رہے ہیں | تم ہرگز خیال نہ کرنا | (کہ) جو لوگ | وہ سب خوش ہو رہے ہیں |

| بِمَآ | اَتَوۡا | وَّ | يُحِبُّوۡنَ | اَنۡ | يُّحۡمَدُوۡا |
|---|---|---|---|---|---|
| (اُس) پر جو | وہ سب کر رہے ہیں | اور | وہ سب چاہتے ہیں | کہ | وہ سب تعریف کیے جائیں |

| بِمَا | لَمۡ يَفۡعَلُوۡا | فَلَا | تَحۡسَبَنَّهُمۡ ❸ | بِمَفَازَةٍ ❹ |
|---|---|---|---|---|
| اُن (کاموں) پر جو | اُن سب نے نہیں کیے | تو نہ | ہرگز تم خیال کرنا اُنکے | بچنے کا |

| مِّنَ الۡعَذَابِ ج | وَ | لَهُمۡ | عَذَابٌ | اَلِيۡمٌ (188) |
|---|---|---|---|---|
| عذاب سے | اور | اُن کے لیے | عذاب ہے | دردناک |

## ضروری وضاحت

❶ "لَتُبَيِّنُنَّهٗ" فعل کے شروع میں "لَ" اور آخر میں "نّ" دونوں میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ "اِشۡتَرَوۡا" اس فعل کا ترجمہ "خریدنا اور بیچنا" دونوں طرح کیا جا سکتا ہے، دراصل اس کا ترجمہ "ایک چیز کے بدلے دوسری چیز لینا" ہوتا ہے۔ چونکہ خریدنے اور بیچنے دونوں میں یہی عمل ہوتا ہے، اس لیے ترجمہ ضرورت کے مطابق دونوں طرح کیا جا سکتا ہے۔ ❸ "نّ" میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

ع 19 9 10

| | |
|---|---|
| وَلِلّٰهِ مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ | اور اللہ ہی کیلئے ہے بادشاہت آسمانوں اور زمین کی |
| وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿189﴾ ع | اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔ ﴿189﴾ ع |
| اِنَّ فِىۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ | بیشک آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے میں |
| وَاخۡتِلَافِ الَّيۡلِ وَالنَّهَارِ | اور رات اور دن کے آنے جانے میں |
| لَاٰيٰتٍ لِّاُولِى الۡاَلۡبَابِ ۚۙ ﴿190﴾ | یقیناً نشانیاں ہیں عقل والوں کے لیے۔ ﴿190﴾ |
| الَّذِيۡنَ يَذۡكُرُوۡنَ اللّٰهَ قِيٰمًا | وہ لوگ جو ذکر کرتے ہیں اللہ کا کھڑے ہو کر |
| وَّقُعُوۡدًا وَّعَلٰى جُنُوۡبِهِمۡ | اور بیٹھ کر اور اپنے پہلوؤں کے بل |
| وَيَتَفَكَّرُوۡنَ فِىۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ۚ | اور غور و فکر کرتے ہیں آسمانوں اور زمین کی تخلیق میں |
| رَبَّنَا مَا خَلَقۡتَ | (اور کہتے ہیں) اے ہمارے رب! نہیں پیدا کیا تو نے |
| هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبۡحٰنَكَ | یہ (سب کچھ) بیکار، تو پاک ہے (ہر عیب سے) |
| فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿191﴾ | پس بچا ہمیں آگ کے عذاب سے۔ ﴿191﴾ |
| رَبَّنَاۤ اِنَّكَ مَنۡ تُدۡخِلِ النَّارَ | اے ہمارے رب! بیشک تو جسے داخل کردے آگ میں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مُلۡكُ : ملک، ملکیت۔ | قِيٰمًا : قیام، قائم مقام، مقیم۔ |
| السَّمٰوٰتِ، الۡاَرۡضِ : ارض و سما، کتب سماویہ۔ | قُعُوۡدًا : قعدہ، مقعد۔ |
| قَدِيۡرٌ : قادر، مقدور، قدرت۔ | جُنُوۡبِهِمۡ : جانب، جانب داری، منجانب۔ |
| خَلۡقِ، خَلَقۡتَ : خالق، مخلوق، خلقت، تخلیق۔ | يَتَفَكَّرُوۡنَ : غور و فکر، تفکر، مفکر۔ |
| الَّيۡلِ : لیل و نہار، لیلۃ القدر۔ | هٰذَا : لہٰذا، ہٰذا من فضل ربی، حامل رقعہ ہٰذا۔ |
| النَّهَارِ : لیل و نہار، نہار منہ۔ | سُبۡحٰنَكَ : سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ۔ |
| يَذۡكُرُوۡنَ : ذکر، ذاکر، مذکورہ، تذکرہ۔ | تُدۡخِلِ : داخل، دخول، وزیر داخلہ۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| وَلِلّٰهِ | مُلْكُ | السَّمٰوٰتِ❶ وَالْاَرْضِ ؕ | وَاللّٰهُ | عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ |
|---|---|---|---|---|
| اور اللہ ہی کے لیے ہے | بادشاہت | آسمانوں اور زمین کی | اور اللہ | ہر چیز پر |

| قَدِيْرٌ ﴿189﴾ | اِنَّ | فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ❶ | وَالْاَرْضِ |
|---|---|---|---|
| قادر ہے | بیشک | آسمانوں کے پیدا کرنے میں | اور زمین کے |

| وَاخْتِلَافِ | الَّيْلِ وَالنَّهَارِ | لَاٰيٰتٍ❶❷ | لِّاُولِي الْاَلْبَابِ ﴿190﴾ |
|---|---|---|---|
| اور آنے جانے میں | رات اور دن کے | یقیناً نشانیاں ہیں | عقل والوں کے لیے |

| الَّذِيْنَ | يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ❸ | قِيٰمًا | وَّقُعُوْدًا | وَّعَلٰى جُنُوْبِهِمْ❹ |
|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ جو | سب ذکر کرتے ہیں اللہ کا | کھڑے ہوکر | اور بیٹھ کر | اور اپنے پہلوؤں پر |

| وَيَتَفَكَّرُوْنَ | فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ❶ | وَالْاَرْضِ ج | رَبَّنَا❺ |
|---|---|---|---|
| اور وہ سب غور و فکر کرتے ہیں | آسمانوں کی تخلیق میں | اور زمین کی | (اور کہتے ہیں) اے ہمارے رب! |

| مَا خَلَقْتَ | هٰذَا بَاطِلًا ج | سُبْحٰنَكَ❻ | فَقِنَا |
|---|---|---|---|
| تو نے نہیں پیدا کیا | یہ (سب کچھ) بیکار | تو پاک ہے | پس تو بچا ہمیں |

| عَذَابَ النَّارِ ﴿191﴾ | رَبَّنَآ | اِنَّكَ | مَنْ تُدْخِلِ | النَّارَ |
|---|---|---|---|---|
| آگ کے عذاب سے | اے ہمارے رب! | بیشک تو | جسے تو داخل کردے | آگ میں |

ضروری وضاحت

❶ "ات" اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ "لَ" میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ اس لیے ترجمہ "یقیناً" کیا گیا ہے۔ ❸ یہاں "يَذْكُرُوْنَ" میں علامت "ي" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ یہاں مراد ہے "اپنے پہلوؤں کے بل"۔ ❺ یہاں شروع میں "یا" محذوف ہے، جیسے ہمارے ہاں بھی "اے خالد" کی بجائے صرف "خالد" کہہ کر پکارا جاتا ہے۔ ❻ "سُبْحٰنَكَ" کا اصل ترجمہ "تیری پاکی" ہے۔

• سرخ رنگ: ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ: دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ: اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فَقَدْ اَخْزَيْتَهٗ ؕ | تو یقیناً تو نے رُسوا کر دیا اُسے |
| وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ﴿192﴾ | اور نہیں ہے ظالموں کا کوئی مددگار۔ ﴿192﴾ |
| رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا | اے ہمارے رب! بیشک ہم نے سنا |
| مُنَادِيًا يُّنَادِيْ لِلْاِيْمَانِ | ایک پکارنے والے کو (جو) ایمان کی منادی کر رہا تھا |
| اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّكُمْ فَاٰمَنَّا ۖ | کہ ایمان لاؤ اپنے رب پر تو ہم ایمان لے آئے |
| رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا | اے ہمارے رب! پس معاف کر ہمیں ہمارے گناہ |
| وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا | اور دور کر دے ہم سے ہماری برائیاں |
| وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ﴿193﴾ ج | اور ہمیں موت دے نیک لوگوں کے ساتھ۔ ﴿193﴾ |
| رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا | اے ہمارے رب! اور دے ہمیں وہ جس کا |
| وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ | تو نے وعدہ کیا ہم سے اپنے رسولوں (کی زبان) پر |
| وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ | اور ہمیں رُسوا نہ کرنا قیامت کے دن |
| اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ﴿194﴾ ج | بیشک تو وعدے کے خلاف نہیں کرتا۔ ﴿194﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِلظّٰلِمِيْنَ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | تَوَفَّنَا | وفا، ایفائے عہد۔ |
| اَنْصَارٍ | نصرت، ناصر، انصاری۔ | مَعَ | مع اہل وعیال، معیت۔ |
| سَمِعْنَا | سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | الْاَبْرَارِ | بر، ابرار (نیک، نیکی)۔ |
| مُنَادِيًا | منادی، ندا، ندائے جہاد۔ | وَعَدْتَّنَا | وعدہ، وعید۔ |
| فَاغْفِرْ | استغفار، مغفرت۔ | الْقِيٰمَةِ | قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ |
| كَفِّرْ | کفارہ، کفارۂ مجلس۔ | تُخْلِفُ | اختلاف، مختلف، خلاف، مخالف۔ |
| سَيِّاٰتِنَا | علمائے سوء، اعمال سیّئہ۔ | الْمِيْعَادَ | وعدہ، وعید، میعاد۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| فَقَدْ | اَخْزَيْتَهٗ ؕ | وَمَا | لِلظّٰلِمِيْنَ ❶ | مِنْ اَنْصَارٍ ❷ (192) |
|---|---|---|---|---|
| تو یقیناً | تُونے اُسے رُسوا کر دیا | اور نہیں ہے | ظالموں کا | کوئی مددگار |

| رَبَّنَآ ❸ | اِنَّنَا سَمِعْنَا ❹ | مُنَادِيًا | يُّنَادِيْ ❺ | لِلْاِيْمَانِ ❶ |
|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے رب! | بیشک ہم نے سنا | ایک پکارنے والے کو | (جو) منادی کر رہا تھا | ایمان کی |

| اَنْ اٰمِنُوْا | بِرَبِّكُمْ | فَاٰمَنَّا ۖ | رَبَّنَا ❸ |
|---|---|---|---|
| کہ تم سب ایمان لاؤ | اپنے رب پر | تو ہم ایمان لے آئے | اے ہمارے رب! |

| فَاغْفِرْ لَنَا | ذُنُوْبَنَا | وَكَفِّرْ | عَنَّا | سَيِّاٰتِنَا ❻ |
|---|---|---|---|---|
| پس بخش دے ہمارے لیے | ہمارے گناہ | اور دور کر دے | ہم سے | ہماری برائیاں |

| وَتَوَفَّنَا ❼ | مَعَ الْاَبْرَارِ ۚ (193) | رَبَّنَا ❸ | وَاٰتِنَا |
|---|---|---|---|
| اور ہمیں موت دے | نیک لوگوں کے ساتھ | اے ہمارے رب! | اور دے ہمیں |

| مَا | وَعَدْتَّنَا | عَلٰى رُسُلِكَ | وَلَا تُخْزِنَا |
|---|---|---|---|
| جس کا | تُونے وعدہ کیا ہم سے | اپنے رسولوں (کی زبان) پر | اور تو ہمیں رُسوا نہ کرنا |

| يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ❻ ؕ | اِنَّكَ | لَا تُخْلِفُ | الْمِيْعَادَ (194) |
|---|---|---|---|
| قیامت کے دن | بیشک تو | خلاف نہیں کرتا | وعدے کے |

ضروری وضاحت

❶اسم کے ساتھ "لِ" کا ترجمہ کبھی "کا، کی، کو" بھی ہوتا ہے۔❷یہاں "مِنْ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔❸"رَبَّنَا" سے پہلے "یا" محذوف ہے جس کا ترجمہ "اے" کیا گیا ہے۔❹"اِنَّنَا" میں "نَا" اور "سَمِعْنَا" میں "نَا" دونوں کو ملا کر ترجمہ "ہم نے" ہے۔❺"يُ" کے ترجمے کی یہاں ضرورت نہیں ہے۔❻"ة" اور "ات" اسم کے ساتھ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❼ تَوَفَّنَا کی "تَ" اور شد میں "کسی کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم" ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فَاسْتَجَابَ لَهُمْ رَبُّهُمْ | پھر قبول کر لی اُن کی (دعا) اُن کے رب نے |
| اَنِّيْ لَآ اُضِيْعُ | (فرمایا) کہ بیشک میں ضائع نہیں کروں گا |
| عَمَلَ عَامِلٍ مِّنْكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى ۚ | کسی عمل کرنیوالے کا عمل تم میں سے مرد ہو یا عورت |
| بَعْضُكُمْ مِّنْ بَعْضٍ ۚ | تم ایک دوسرے سے ہو (یعنی سب برابر ہیں) |
| فَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَاُخْرِجُوْا | پس جنہوں نے ہجرت کی اور نکالے گئے |
| مِنْ دِيَارِهِمْ وَاُوْذُوْا فِيْ سَبِيْلِيْ | اپنے گھروں سے اور ستائے گئے میری راہ میں |
| وَقٰتَلُوْا وَقُتِلُوْا | اور انہوں نے جنگ کی (اللہ کی راہ میں) اور مارے گئے |
| لَاُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ | البتہ ضرور میں مٹا دوں گا اُن سے اُن کے گناہ |
| وَلَاُدْخِلَنَّهُمْ جَنّٰتٍ | اور البتہ ضرور میں داخل کروں گا انہیں (ایسی) جنتوں میں |
| تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۚ | (کہ) بہتی ہیں اُن (باغات) کے نیچے سے نہریں |
| ثَوَابًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۭ | بدلہ ہے اللہ کی طرف سے |
| وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الثَّوَابِ ﴿195﴾ | اور اللہ (وہ ہے کہ) اُس کے پاس بہترین بدلہ ہے۔ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

فَاسْتَجَابَ : استجابت، مستجاب الدعوات (قبول)۔
اُضِيْعُ : ضیاع، ضائع۔
ذَكَرٍ، اُنْثٰى : مذکر و مؤنث، تذکیر و تانیث۔
هَاجَرُوْا : ہجرت، مہاجر۔
اُخْرِجُوْا : خارج، خروج، اخراج۔
دِيَارِهِمْ : دار، دیارِ غیر، دار الخلافہ۔
اُوْذُوْا : ایذا، موذی۔
سَبِيْلِيْ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔
لَاُكَفِّرَنَّ : کفارۂ مجلس۔
سَيِّاٰتِهِمْ : علمائے سوء، اعمال سیئہ۔
لَاُدْخِلَنَّهُمْ : داخل، دخول، وزیر داخلہ۔
تَجْرِيْ : جاری، اجرا، تاریخ اجرا۔
تَحْتِهَا : ماتحت، تحت الثریٰ، تحت الشعور۔
عِنْدَهٗ : عند الطلب، عند اللہ ماجور ہوں۔

| فَاسۡتَجَابَ | لَهُمۡ | رَبُّهُمۡ | اَنِّیۡ لَاۤ اُضِیۡعُ ❶ |
|---|---|---|---|
| پھر قبول کر لی | اُن کی (دعا) | اُنکے رب نے | (فرمایا) کہ بیشک میں ضائع نہیں کروں گا |

| عَمَلَ | عَامِلٍ ❷ | مِّنۡكُمۡ | مِّنۡ ذَكَرٍ ❸ | اَوۡ اُنۡثٰى ۚ |
|---|---|---|---|---|
| عمل | کسی عمل کرنیوالے کا | تم میں سے | مرد (ہو) | یا عورت |

| بَعۡضُكُمۡ | مِّنۡۢ بَعۡضٍ ۚ | فَالَّذِيۡنَ | هَاجَرُوۡا |
|---|---|---|---|
| تم میں سے بعض | بعض سے ہیں (یعنی سب برابر ہیں) | پس جن | سب نے ہجرت کی |

| وَاُخۡرِجُوۡا | مِنۡ دِيَارِهِمۡ | وَاُوۡذُوۡا | فِىۡ سَبِيۡلِىۡ |
|---|---|---|---|
| اور وہ سب نکالے گئے | اپنے گھروں سے | اور وہ سب ستائے گئے | میری راہ میں |

| وَقٰتَلُوۡا | وَقُتِلُوۡا ❹ | لَاُكَفِّرَنَّ ❺ | عَنۡهُمۡ | سَيِّاٰتِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اور ان سب نے جنگ کی | اور وہ سب مارے گئے | میں ضرور مٹادوں گا | اُن سے | اُن کے گناہ |

| وَلَاُدۡخِلَنَّهُمۡ ❺ | جَنّٰتٍ | تَجۡرِىۡ ❻ | مِنۡ تَحۡتِهَا | الۡاَنۡهٰرُ |
|---|---|---|---|---|
| اور ضرور میں داخل کروں گا اُنہیں | (ایسی) جنتوں میں | (کہ) بہتی ہیں | اُنکے نیچے سے | نہریں |

| ثَوَابًا | مِّنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ ؕ | وَاللّٰهُ | عِنۡدَهٗ | حُسۡنُ الثَّوَابِ ﴿195﴾ |
|---|---|---|---|---|
| بدلہ ہے | اللہ کی طرف سے | اور اللہ | اُسکے پاس | بہترین بدلہ ہے۔ |

## ضروری وضاحت

❶ یہاں "یْ" اور علامت "أ" دونوں کا ترجمہ "میں" ہے۔ ❷ "عَامِلٌ" اس سانچے میں ڈھلا ہوا اسم "کام کرنے والے کو ظاہر" کرتا ہے۔ مثلاً: قَاتِلٌ: قتل کرنے والا، ظَالِمٌ: ظلم کرنے والا۔ ❸ یہاں "مِنْ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ فُعِلَ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے فعل کے ترجمے میں "کیا گیا" کا مفہوم ہوتا ہے، مثلاً: ظَلَمَ: اس نے ظلم کیا، ظُلِمَ: وہ ظلم کیا گیا۔ ❺ "لَ" اور "نّ" دونوں میں تاکید کا مفہوم ہے۔ ❻ "تَجْرِیْ" میں "ت" مؤنث کے لیے ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| لَا يَغُرَّنَّكَ تَقَلُّبُ | ہرگز دھوکے میں نہ ڈالے آپ کو (اِدھر اُدھر) پھرنا |
| الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِي الْبِلَادِ ﴿196﴾ | اُن لوگوں کا جنہوں نے کفر کیا، ملکوں میں ﴿196﴾ |
| مَتَاعٌ قَلِيْلٌ ۗ ثُمَّ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ | (یہ) فائدہ ہے تھوڑا سا پھر اُن کا ٹھکانا جہنم ہے |
| وَ بِئْسَ الْمِهَادُ ﴿197﴾ | اور وہ بہت بُرا ٹھکانا ہے۔ ﴿197﴾ |
| لٰكِنِ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ | لیکن وہ لوگ جو ڈرتے ہیں اپنے رب سے |
| لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ | اُن کے لیے جنتیں ہیں (کہ) بہتی ہیں |
| مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ | اُنکے نیچے سے نہریں |
| خٰلِدِيْنَ فِيْهَا | وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں اُن میں |
| نُزُلًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ | مہمانی ہے اللہ کی طرف سے |
| وَ مَا عِنْدَ اللّٰهِ | اور جو کچھ اللہ کے پاس ہے |
| خَيْرٌ لِّلْاَبْرَارِ ﴿198﴾ | وہ سب سے بہتر ہے نیکوں کے لیے۔ ﴿198﴾ |
| وَاِنَّ مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ | اور بیشک اہل کتاب میں سے (بعض وہ بھی ہے) |

الثلثة

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| لَا يَغُرَّنَّكَ: لاعلم، لاتعداد / غرور، مغرور۔ | اِتَّقَوْا : تقویٰ، متقی۔ |
| تَقَلُّبُ : انقلاب۔ | تَجْرِيْ : جاری، اجرا۔ |
| فِيْ : فی الحال، فی الفور، اظہار مافی الضمیر ۔ | تَحْتِهَا : ماتحت، تحت الثریٰ، تحت الشعور۔ |
| الْبِلَادِ : طول بلد، بلادِ عرب، عروس البلاد۔ | خٰلِدِيْنَ : خالد، خُلدِ بریں۔ |
| مَتَاعٌ : متاعِ کارواں، مال و متاع۔ | عِنْدِ : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں۔ |
| مَاْوٰىهُمْ : ملجاو ماویٰ (ٹھکانا)۔ | لِّلْاَبْرَارِ : بِرّ، ابرار (نیکی)۔ |
| لٰكِنِ : لیکن۔ | اَهْلِ : اہل وعیال، اہل محلّہ۔ |

| لَا يَغُرَّنَّكَ ❶❷ | تَقَلُّبُ ❸ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
|---|---|---|---|
| ہرگز دھوکے میں نہ ڈالے آپ کو | (اِدھر اُدھر) پھرنا | اُن لوگوں کا جن | سب نے کفر کیا |

| فِي الْبِلَادِ (196) | مَتَاعٌ | قَلِيْلٌ | ثُمَّ | مَاْوٰىهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| ملکوں میں | (یہ) فائدہ ہے | تھوڑا سا | پھر | ان کا ٹھکانہ |

| جَهَنَّمُ | وَبِئْسَ | الْمِهَادُ (197) | لٰكِنِ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| جہنم ہے | اور وہ بہت بُرا | ٹھکانہ ہے | لیکن | جو (لوگ) |

| اتَّقَوْا | رَبَّهُمْ | لَهُمْ | جَنّٰتٌ ❹ | تَجْرِيْ ❺ |
|---|---|---|---|---|
| سب ڈرتے رہے | اپنے رب سے | ان کے لیے | جنتیں ہیں | (کہ) بہتی ہیں |

| مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِيْنَ | فِيْهَا |
|---|---|---|---|
| ان کے نیچے سے | نہریں | وہ سب ہمیشہ رہنے والے ہیں | ان میں |

| نُزُلًا | مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ | وَمَا | عِنْدَ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|
| مہمانی ہے | اللہ کی طرف سے | اور جو کچھ | اللہ کے پاس ہے |

| خَيْرٌ | لِّلْاَبْرَارِ (198) | وَاِنَّ | مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|
| وہ بہتر ہے | نیکوکاروں کے لیے | اور بیشک | اہل کتاب میں سے |

**ضروری وضاحت**

❶ "لَا يَغُرَّنَّكَ" کے "نّ" میں تاکید کا مفہوم ہے۔ ❷ یہاں علامت "ی" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ یہاں علامت "ت" اور "شد" میں "کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم" ہے ❹ "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے ❺ علامت "ت" فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| لَمَنْ يُّؤْمِنُ بِاللّٰهِ | البتہ جو ایمان لاتا ہے اللہ پر |
| وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ | اور جو نازل کیا گیا تمہاری طرف (قرآن مجید) |
| وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ | اور جو نازل کیا گیا اُن کی طرف (تورات، انجیل) |
| خٰشِعِيْنَ لِلّٰهِ ۙ | عاجزی کرنے والے ہیں اللہ کے لیے |
| لَا يَشْتَرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ | وہ نہیں سودا کرتے اللہ کی آیات کا تھوڑی قیمت میں |
| اُولٰٓئِكَ لَهُمْ اَجْرُهُمْ | وہی لوگ ہیں (کہ) اُن کے لیے اُن کا اجر ہے |
| عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ | اُنکے رب کے پاس |
| اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۚ ﴿199﴾ | بیشک اللہ جلد حساب لینے والا ہے۔ ﴿199﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! صبر کرو (ثابت قدم رہو) |
| وَصَابِرُوْا | اور ایک دوسرے کو تھامے رکھو |
| وَرَابِطُوْا ۣ | اور (جہاد کے لیے) کمر بستہ رہو |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿200﴾ ع | اور اللہ سے ڈرتے رہو تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ۔ ﴿200﴾ ع |

ع 20 11 11

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُّؤْمِنُ : ایمان، مومن، امن۔ | قَلِيْلًا : قلّت، اِلّا قلیل، متاعِ قلیل۔ |
| اُنْزِلَ : نازل، شانِ نزول، منزّل، تنزیل۔ | اَجْرُهُمْ : اجر، اُجرت۔ |
| اِلَيْكُمْ : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ | عِنْدَ : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں۔ |
| خٰشِعِيْنَ : خشوع وخضوع (عاجزی کرنا)۔ | سَرِيْعُ : سُرعت، سریع الحرکت۔ |
| يَشْتَرُوْنَ : مشتری ہوشیار باش، بیع وشرا۔ | اٰمَنُوا : ایمان، مومن، امن۔ |
| بِاٰيٰتِ : آیت، آیات۔ | اصْبِرُوْا، صَابِرُوْا : صبر، صابر۔ |
| ثَمَنًا : زرِثمن (قیمت)۔ | تُفْلِحُوْنَ : فلاح، فلاحی ادارے، فلاح وبہبود۔ |

| لَمَنْ ❶ | يُّؤْمِنُ ❷ | بِاللّٰهِ | وَمَآ اُنْزِلَ | اِلَيْكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| (بعض وہ بھی ہے) البتہ جو | ایمان لاتا ہے | اللہ پر | اور جو نازل کیا گیا | تمہاری طرف (قرآن مجید) |

| وَمَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْهِمْ | خٰشِعِيْنَ | لِلّٰهِ ۙ |
|---|---|---|---|---|
| اور جو | نازل کیا گیا | ان کی طرف (تورات، انجیل) | سب عاجزی کرنے والے ہیں | اللہ کے لیے |

| لَا يَشْتَرُوْنَ ❸ | بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ❹ | ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ |
|---|---|---|
| وہ سب نہیں سودا کرتے | اللہ کی آیات کا | تھوڑی قیمت میں |

| اُولٰٓئِكَ | لَهُمْ | اَجْرُهُمْ | عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ |
|---|---|---|---|
| وہی لوگ ہیں (کہ) | ان کے لیے | ان کا اجر ہے | ان کے رب کے پاس |

| اِنَّ | اللّٰهَ | سَرِيْعُ | الْحِسَابِ ۝199 | يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ ❺ |
|---|---|---|---|---|
| بیشک | اللہ تعالیٰ | جلد | حساب لینے والا ہے | اے وہ لوگو جو |

| اٰمَنُوا | اصْبِرُوْا | وَصَابِرُوْا |
|---|---|---|
| سب ایمان لائے ہو! | سب صبر کرو (ثابت قدم رہو) | اور تم سب ایک دوسرے کو صبر کی تلقین کرتے رہو |

| وَرَابِطُوْا ❻ قف | وَاتَّقُوا | اللّٰهَ | لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ❼ ع ۝200 |
|---|---|---|---|
| اور (جہاد کے لیے) سب کمر بستہ رہو | اور تم سب ڈرتے رہو | اللہ سے | تا کہ تم سب کامیاب ہو جاؤ |

ع 20 11 11

## ضروری وضاحت

❶ یہاں علامت "لَ" میں تاکید کا مفہوم ہے۔ ❷ یہاں علامت "یُ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ اس فعل کا اصل ترجمہ "ایک چیز دے کر اس کے بدلے میں دوسری چیز لینا" ہے کیونکہ خریدنے اور بیچنے میں یہی عمل ہوتا ہے، اس لیے اس کا ترجمہ "خریدنا" یا "بیچنا" دونوں طرح کیا جا سکتا ہے۔ ❹ "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ "یَا" اور "اَیُّھَا" دونوں کا ترجمہ "اے" ہے۔ ❻ اس کا معنی جہاد کے لیے گھوڑے باندھ کر تیار رکھنا ہے۔ ❼ "کُمْ" اور "تُمْ" دونوں کا ترجمہ "تم" ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ | اے لوگو! ڈرو اپنے رب سے جس نے |
| خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ | تمھیں پیدا کیا ہے ایک جان (آدمؑ) سے |
| وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا | اور اُس نے پیدا کیا اُس (جان) سے اُس کا جوڑا |
| وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ۚ | اور پھیلا دیے اُن دونوں سے بہت سے مرد اور عورتیں |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْ | اور ڈرتے رہو اللہ سے جو (کہ) |
| تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ | تم ایک دوسرے سے سوال کرتے ہو اُسکا واسطہ دے کر |
| وَالْاَرْحَامَ ۭ | اور رشتوں (کو توڑنے) سے (بھی ڈرو) |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا ﴿1﴾ | بیشک اللہ تم پر نگرانی کر رہا ہے۔ ﴿1﴾ |
| وَاٰتُوا الْيَتٰمٰۤى اَمْوَالَهُمْ | اور دو یتیموں کو اُنکے مال |
| وَلَا تَتَبَدَّلُوا الْخَبِيْثَ بِالطَّيِّبِ ۠ | اور مت بدلو بُرے کو اچھے سے (ناقص مال کو عمدہ مال سے) |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

اَلنَّاسُ : عوام الناس، بعض الناس۔
اِتَّقُوْا : تقویٰ، متقی۔
خَلَقَكُمْ، خَلَقَ : خالق، مخلوق، خلقت۔
نَّفْسٍ : نفس، نفسا نفسی۔
زَوْجَهَا : زوج، زوجہ، متزوج، زوجیّت۔
رِجَالًا : قحط الرجال، رجال کار۔
نِسَآءً : نسوانی، نسوانیت، تربیّت نسواں۔

تَسَآءَلُوْنَ : سوال، سائل، مسئول، سوالات۔
اَلْاَرْحَامَ : رحم، صلہ رحمی (تعلقات جوڑنا)۔
رَقِيْبًا : رقیب، رقابت (نگران)۔
اَمْوَالَهُمْ : مال، اموال، مالیت۔
تَتَبَدَّلُوْا : تبدیل، تبدیلی، متبادل، تبادلہ۔
الْخَبِيْثَ : خبیث، خباثت۔
بِالطَّيِّبِ : مال طیّب، طیب و طاہر۔

اٰيَاتُهَا 176 | 4 سُوْرَةُ النِّسَآءِ مَدَنِيَّةٌ 92 | رُكُوْعَاتُهَا 24

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

| يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ ❶ | اتَّقُوْا ❷ | رَبَّكُمُ | الَّذِیْ | خَلَقَكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اے لوگو! | تم سب ڈرو | اپنے رب سے | جس نے | تمہیں پیدا کیا ہے |

| مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ ❸ | وَّخَلَقَ | مِنْهَا | زَوْجَهَا | وَبَثَّ |
|---|---|---|---|---|
| ایک جان (آدمؑ) سے | اور اُس نے پیدا کیا | اُس (جان) سے | اُسکا جوڑا | اور اس نے پھیلا دیے |

| مِنْهُمَا | رِجَالًا كَثِيْرًا | وَّنِسَآءً ۚ | وَاتَّقُوا اللّٰهَ ❷ |
|---|---|---|---|
| اُن دونوں سے | بہت سے مرد | اور عورتیں | اور تم سب ڈرتے رہو اللہ سے |

| الَّذِیْ | تَسَآءَلُوْنَ ❹ | بِهٖ | وَالْاَرْحَامَ ؕ |
|---|---|---|---|
| جس کا | تم سب ایک دوسرے سے سوال کرتے ہو | اُسکے ذریعے | اور رشتوں کو (توڑنے سے بھی ڈرو) |

| اِنَّ اللّٰهَ | كَانَ ❺ | عَلَيْكُمْ | رَقِيْبًا (1) | وَاٰتُوا ❻ | الْيَتٰمٰٓى |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک اللہ | ہے | تم پر | نگرانی کرنے والا | اور تم سب دو | یتیموں کو |

| اَمْوَالَهُمْ | وَلَا | تَتَبَدَّلُوا ❼ | الْخَبِيْثَ | بِالطَّيِّبِ ۪ |
|---|---|---|---|---|
| اُنکے مال | اور مت | تم سب بدلو | بُرے کو | اچھے سے (ناقص مال کو عمدہ مال) |

### ضروری وضاحت

❶ "یا" اور "اَیُّھَا" دونوں کا ترجمہ "اے" ہے۔ ❷ اگر "اِتَّقُوْا" کی "ق" پر پیش ہو تو ترجمہ "سب ڈرو" ہوتا ہے اور اگر "زبر" ہو تو ترجمہ "وہ سب ڈرے" ہوتا ہے۔ ❸ علامت "ۃ" کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ "تَسَآءَلُوْن" میں "ت" اور درمیان "أ" دونوں میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہوتا ہے یہاں شروع میں تخفیف کے لیے "ت" گری ہوئی ہے اسی کا ترجمہ "تم" ہے ❺ "اٰتُوْا" کی "ت" پر پیش ہو تو ترجمہ "تم سب دو" اور اگر "زبر" ہو تو ترجمہ "ان سب نے دیا" ہوگا۔ ❻ "ت" اور "شد" میں "کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم" ہے۔

● سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے ● نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے ● کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

وَلَا تَاۡكُلُوۡۤا اَمۡوَالَهُمۡ اِلٰٓى اَمۡوَالِكُمۡ ؕ
اور مت کھاؤ اُنکے مال اپنے مالوں کے ساتھ (ملا کر)

اِنَّهٗ كَانَ حُوۡبًا كَبِيۡرًا ﴿2﴾
بلاشبہ یہ بڑا گناہ ہے۔ ﴿2﴾

وَاِنۡ خِفۡتُمۡ اَلَّا تُقۡسِطُوۡا
اور اگر تم ڈرو کہ نہ انصاف کر سکو گے

فِى الۡيَتٰمٰى فَانۡكِحُوۡا
یتیم (لڑکیوں) کے معاملے میں تو نکاح کرو

مَا طَابَ لَكُمۡ مِّنَ النِّسَآءِ
جو تمہیں بھلی لگیں (دوسری) عورتوں میں سے

مَثۡنٰى وَثُلٰثَ وَرُبٰعَ ۚ
دو دو اور تین تین اور چار چار

فَاِنۡ خِفۡتُمۡ اَلَّا تَعۡدِلُوۡا
پھر اگر تمہیں ڈر ہو کہ نہ عدل کر سکو گے (زیادہ میں)

فَوَاحِدَةً اَوۡ مَا مَلَكَتۡ
تو ایک ہی (کافی ہے) یا جسکے مالک بنے ہیں

اَيۡمَانُكُمۡ ؕ ذٰلِكَ اَدۡنٰٓى
تمہارے ہاتھ (لونڈی) یہ زیادہ قریب ہے

اَلَّا تَعُوۡلُوۡا ؕ ﴿3﴾
(اس بات کے) کہ تم بے انصافی نہ کرسکو۔ ﴿3﴾

وَاٰتُوا النِّسَآءَ صَدُقٰتِهِنَّ نِحۡلَةً ؕ
اور ادا کرو عورتوں کو اُن کے مہر خوشی سے

فَاِنۡ طِبۡنَ لَكُمۡ
پھر اگر وہ خوشی سے (چھوڑ) دیں تمہیں

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| لفظ | استعمال |
|---|---|
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| تَاۡكُلُوۡۤا | اکل وشرب، ماکولات۔ |
| اِلٰٓى | مکتوب الیہ، رجوع الی اللہ۔ |
| كَبِيۡرًا | کبیر، اکبر، مکبر، تکبیر، تکبر۔ |
| خِفۡتُمۡ | خوف، خائف۔ |
| تُقۡسِطُوۡا | قسط، اقساط۔ |
| فَانۡكِحُوۡا | نکاح خواں، نکاح رجسٹرار، منکوحہ۔ |
| طَابَ | طیب وطاہر، مال طیب۔ |
| النِّسَآءِ | نسوانیت، تربیت نسواں۔ |
| مَثۡنٰى | لاثانی، تیرا کوئی ثانی نہیں۔ |
| ثُلٰثَ | ثالث، مثلث، تثلیث۔ |
| رُبٰعَ | ائمہ اربعہ، حدود اربعہ۔ |
| تَعۡدِلُوۡا | عدل وانصاف، عادل، عدلیہ۔ |
| مَلَكَتۡ | مالک، ملکیت۔ |

| وَ | لَا تَاْكُلُوْٓا ❶ | اَمْوَالَهُمْ | اِلٰٓى اَمْوَالِكُمْ ط ❷ |
|---|---|---|---|
| اور | تم سب مت کھاؤ | اُنکے مال | اپنے مالوں کے ساتھ (ملاکر) |

| اِنَّهٗ | كَانَ | حُوْبًا | كَبِيْرًا ② | وَاِنْ | خِفْتُمْ | اَلَّا ❸ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بلاشبہ یہ | ہے | گناہ | بڑا | اور اگر | تم سب ڈرو | کہ نہ |

| تُقْسِطُوْا | فِي الْيَتٰمٰى | فَانْكِحُوْا | مَا طَابَ |
|---|---|---|---|
| تم سب انصاف کرسکو گے | یتیم (لڑکیوں کے معاملے) میں | تو تم سب نکاح کرو | جو بھلی لگیں |

| لَكُمْ ❹ | مِّنَ النِّسَآءِ | مَثْنٰى | وَ ثُلٰثَ | وَرُبٰعَ ج | فَاِنْ | خِفْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہیں | (دوسری) عورتوں میں سے | دودو | اور تین تین | اور چار چار | پھر اگر | تمہیں ڈر ہو |

| اَلَّا ❸ | تَعْدِلُوْا | فَوَاحِدَةً ❺ | اَوْ مَا | مَلَكَتْ ❻ |
|---|---|---|---|---|
| کہ نہ | تم سب عدل کرسکو گے | تو ایک ہی (کافی ہے) | یا (لونڈی) جسکے | مالک بنے ہیں |

| اَيْمَانُكُمْ ط | ذٰلِكَ اَدْنٰٓى ❼ | اَلَّا ❸ | تَعُوْلُوْا ط ③ | وَاٰتُوا |
|---|---|---|---|---|
| تمہارے ہاتھ | یہ زیادہ قریب ہے | کہ نہ | تم سب بے انصافی کرسکو | اور تم سب دو |

| النِّسَآءَ | صَدُقٰتِهِنَّ | نِحْلَةً ط ❺ | فَاِنْ | طِبْنَ | لَكُمْ ❹ |
|---|---|---|---|---|---|
| عورتوں کو | اُن کے مہر | خوشی سے | پھر اگر | وہ خوشی سے (چھوڑ) دیں | تمہیں |

## ضروری وضاحت

❶ اگر "لَا" کے بعد فعل ہو اور آخر میں "وْا" ہو تو "کام نہ کرنے کا حکم" ہوتا ہے۔ ❷ اِلٰى اَمْوَالِكُمْ کا اصل ترجمہ "اپنے مالوں کی طرف" ہے۔ ❸ "اَلَّا" دراصل "اَنْ + لَا" کا مجموعہ ہے۔ ❹ یہاں علامت "لَ" کے ترجمہ کی ضرورت نہیں۔ ❺ علامت "ۃ" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ "ت" فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❼ "اَدْنٰى" کے شروع والے "اَ" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

● سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے ● نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے ● کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| عَنۡ شَیۡءٍ مِّنۡهُ نَفۡسًا | کچھ حصہ اس سے از خود |
| فَكُلُوۡهُ هَنِيۡٓـئًا مَّرِيۡٓـئًا ﴿4﴾ | تو کھاؤ اُسے مزے سے بغیر روک ٹوک کے۔ ﴿4﴾ |
| وَلَا تُؤۡتُوا السُّفَهَآءَ اَمۡوَالَكُمُ | اور مت دو نادان لوگوں کو اپنے مال |
| الَّتِىۡ جَعَلَ اللّٰهُ لَـكُمۡ قِيٰمًا | جنہیں بنایا ہے اللہ نے تمہارے لیے سہارا |
| وَّارۡزُقُوۡهُمۡ فِيۡهَا وَاكۡسُوۡهُمۡ | اور کھلاؤ اُنہیں اُس میں سے اور پہناؤ اُنہیں |
| وَقُوۡلُوۡا لَهُمۡ قَوۡلًا مَّعۡرُوۡفًا ﴿5﴾ | اور کہو اُن سے اچھی بات۔ ﴿5﴾ |
| وَابۡتَلُوا الۡيَتٰمٰى حَتّٰٓى | اور آزمائش کرتے رہو یتیموں کی یہاں تک کہ |
| اِذَا بَلَغُوا النِّكَاحَۚ | جب وہ پہنچ جائیں نکاح (کی عمر بلوغت) کو |
| فَاِنۡ اٰنَسۡتُمۡ مِّنۡهُمۡ رُشۡدًا | پھر اگر تم پاؤ اُن میں سمجھداری |
| فَادۡفَعُوۡۤا اِلَيۡهِمۡ اَمۡوَالَهُمۡۚ | تو حوالے کر دو اُن کو اُن کے مال |
| وَلَا تَاۡكُلُوۡهَاۤ اِسۡرَافًا | اور مت کھاؤ اُسے فضول خرچی کر کے |
| وَّبِدَارًا | اور جلدی جلدی (اس خوف سے ) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| شَیۡءٍ | : شے، اشیا، اشیائے صرف۔ | اِبۡتَلُوا | : ابتلا، مبتلا۔ |
| مِّنۡهُ | : منجانب، اظہر من الشّمس، من حیث القوم۔ | حَتّٰٓى | : حتی کہ، حتی الامکان، حتّی الوسع۔ |
| نَفۡسًا | : نفس، نفسا نفسی، حیوانی نفس۔ | بَلَغُوا | : بالغ، بلوغ، مبلغ۔ |
| فَكُلُوۡهُ، تَاۡكُلُوۡهَآ | : اکل وشرب، ماکولات۔ | اٰنَسۡتُمۡ | : اُنس، مانوس، انیس۔ |
| قِيٰمًا | : قیام، قائم مقام، مقیم، قیامت۔ | رُشۡدًا | : رشد وہدایت، خلافت راشدہ۔ |
| ارۡزُقُوۡهُمۡ | : رزق، رازق، رزّاق۔ | فَادۡفَعُوۡۤا | : دفاع، دفاعی مشقیں۔ |
| مَّعۡرُوۡفًا | : عرف عام، معروف۔ | اِسۡرَافًا | : اسراف (فضول خرچی)۔ |

| عَنۡ شَیۡءٍ ❶ | مِّنۡهُ | نَفۡسًا | فَكُلُوۡهُ ❷ | هَنِیۡٓـئًا | مَّرِیۡٓـئًا (4) |
|---|---|---|---|---|---|
| کچھ حصہ | اس سے | از خود | تو تم سب کھاؤ اُسے | مزے سے | بغیر روک ٹوک کے |

| وَ | لَا تُؤۡتُوا ❸ | السُّفَهَآءَ | اَمۡوَالَكُمُ | الَّتِیۡ | جَعَلَ اللّٰهُ ❹ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم سب مت دو | نادان لوگوں کو | اپنے مال | جنہیں | بنایا ہے اللہ نے |

| لَكُمۡ | قِیٰمًا | وَّارۡزُقُوۡهُمۡ ❷ | فِیۡهَا | وَاكۡسُوۡهُمۡ ❷ |
|---|---|---|---|---|
| تمہارے لیے | سہارا | اور تم سب کھلاؤ اُنہیں | اُس میں سے | اور تم سب پہناؤ اُنہیں |

| وَقُوۡلُوۡا | لَهُمۡ ❺ | قَوۡلًا مَّعۡرُوۡفًا (5) | وَابۡتَلُوا |
|---|---|---|---|
| اور تم سب کہو | اُن سے | اچھی بات | اور تم سب آزمائش کرتے رہو |

| الۡیَتٰمٰی | حَتّٰۤی اِذَا | بَلَغُوا | النِّكَاحَ ۚ | فَاِنۡ | اٰنَسۡتُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| یتیموں کی | یہاں تک کہ جب | وہ سب پہنچ جائیں | نکاح (کی عمر) کو | پھر اگر | تم پاؤ |

| مِّنۡهُمۡ ❻ | رُشۡدًا | فَادۡفَعُوۡۤا | اِلَیۡهِمۡ | اَمۡوَالَهُمۡ ۚ |
|---|---|---|---|---|
| اُن میں | سمجھداری | تو تم سب حوالے کر دو | اُن کی طرف | اُن کے مال |

| وَ | لَا تَاۡكُلُوۡهَاۤ ❸ | اِسۡرَافًا | وَّبِدَارًا |
|---|---|---|---|
| اور | تم سب مت کھاؤ اُسے | فضول خرچی کرکے | اور جلدی جلدی میں |

### ضروری وضاحت

❶"عَنۡ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷"وۡا" کے ساتھ کوئی اور علامت آئے تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔❸علامت "لَا" کے بعد اگر فعل ہو اور اس کے آخر میں "وۡا" ہو تو کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔❹فعل کے بعد وہ اسم جس کے آخر میں "ُ" ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔❺"قَالَ، قَالُوۡا، قُوۡلُوۡا" وغیرہ کے بعد "لِ" یا "لَ" کا ترجمہ "سے" کیا جاتا ہے۔❻علامت "مِنۡ" کا اصل ترجمہ "سے" ہے ضرورتاً یہاں ترجمہ "میں" کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنْ يَّكْبَرُوْا ؕ | کہ وہ بڑے ہو جائیں گے (اور اپنے مال کا مطالبہ کریں گے) |
| وَمَنْ كَانَ غَنِيًّا | اور جو (یتیم کا سرپرست) مالدار ہو |
| فَلْيَسْتَعْفِفْ ۚ | تو اُسے چاہیے کہ وہ (یتیم کے مال سے) بچا رہے |
| وَمَنْ كَانَ فَقِيْرًا فَلْيَاْكُلْ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ | اور جو غریب ہو تو وہ کھا سکتا ہے جائز طریقے سے |
| فَاِذَا دَفَعْتُمْ اِلَيْهِمْ | (یعنی بقدر خدمت) پھر جب اُنکے حوالے کرنے لگو |
| اَمْوَالَهُمْ فَاَشْهِدُوْا عَلَيْهِمْ ؕ | اُن کے مال تو گواہ بنا لو اُن پر |
| وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا ﴿6﴾ | اور کافی ہے اللہ حساب لینے والا۔ ﴿6﴾ |
| لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا | مردوں کا حصہ ہے اُس (مال) سے جو |
| تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ ۠ | چھوڑ جائیں والدین اور قریبی رشتہ دار |
| وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا تَرَكَ | اور عورتوں کا حصہ ہے اُس (مال) سے جو چھوڑ جائیں |
| الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ مِمَّا قَلَّ مِنْهُ | والدین اور قریبی رشتہ دار اُس سے جو تھوڑا ہو (وہ) |
| اَوْ كَثُرَ ؕ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا ﴿7﴾ | یا زیادہ (یہ) حصہ مقرر ہے (اللہ کی طرف سے)۔ ﴿7﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَّكْبَرُوْا : کبیر، اکبر، مکبر، تکبیر۔ | حَسِيْبًا : حساب، بحساب۔ |
| فَلْيَسْتَعْفِفْ : عفّت و پاکدامنی (بچنا)۔ | لِلرِّجَالِ : رجالِ کار، قحط الرجال (آدمی)۔ |
| فَلْيَاْكُلْ : اکل و شرب، ماکولات۔ | تَرَكَ : تارک، ترکہ، متروک۔ |
| بِالْمَعْرُوْفِ : عرف عام، معروف، تعارف۔ | اَلْوَالِدٰنِ : والد، والدین، ولادت۔ |
| دَفَعْتُمْ : دفع، دفاع، دفاعی مشقیں۔ | اَلْاَقْرَبُوْنَ : اقربا پروری، قریبی، قرب و جوار۔ |
| فَاَشْهِدُوْا : شہادت، شاہد، عینی شاہدین۔ | لِلنِّسَآءِ : تربیّت نسواں، نسوانیّت۔ |
| كَفٰى : کافی، کفایت۔ | قَلَّ ، كَثُرَ : قلیل، قلّت / کثیر، کثرت۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| اَنْ يَّكْبَرُوْا ؕ | وَمَنْ | كَانَ | غَنِيًّا | فَلْيَسْتَعْفِفْ ❶ ۚ |
|---|---|---|---|---|
| یہ کہ وہ سب بڑے ہو جائیں گے | اور جو | ہو | مالدار | تو چاہیے کہ وہ بچارہے |

| وَمَنْ | كَانَ | فَقِيْرًا | فَلْيَاْكُلْ ❶ | بِالْمَعْرُوْفِ ❷ ؕ |
|---|---|---|---|---|
| اور جو | ہو | غریب | تو چاہیے کہ وہ کھائے | جائز طریقے سے |

| فَاِذَا | دَفَعْتُمْ | اِلَيْهِمْ | اَمْوَالَهُمْ | فَاَشْهِدُوْا | عَلَيْهِمْ ؕ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر جب | تم حوالے کرنے لگو | اُنکی طرف | اُنکے مال | تو تم سب گواہ بنالو | اُن پر |

| وَكَفٰى | بِاللّٰهِ ❸ | حَسِيْبًا ۝6 | لِلرِّجَالِ ❹ | نَصِيْبٌ | مِّمَّا ❺ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور کافی ہے | اللہ | حساب لینے والا | مردوں کا | حصہ ہے | (اُس مال) سے جو |

| تَرَكَ | الْوَالِدٰنِ | وَالْاَقْرَبُوْنَ ❻ ص | وَلِلنِّسَآءِ | نَصِيْبٌ |
|---|---|---|---|---|
| چھوڑ جائیں | والدین | اور سب قریبی رشتہ دار | اور عورتوں کا | حصہ ہے |

| مِّمَّا ❺ | تَرَكَ | الْوَالِدٰنِ | وَالْاَقْرَبُوْنَ | مِّمَّا ❺ |
|---|---|---|---|---|
| (اُس مال) سے جو | چھوڑ جائیں | والدین | اور سب قریبی رشتہ دار | (اُس) سے جو |

| قَلَّ | مِنْهُ | اَوْ كَثُرَ ؕ | نَصِيْبًا | مَّفْرُوْضًا ۝7 |
|---|---|---|---|---|
| تھوڑا ہو | اس سے | یا زیادہ | (یہ) حصہ | مقرر ہے (اللہ کی طرف سے) |

### ضروری وضاحت

❶ علامت "فَ" یا "وَ" کے بعد اگر جزم والا لام "لْ" ہو تو اس کا ترجمہ "چاہئے کہ" کیا جاتا ہے۔ ❷ یعنی غریب آدمی بقدرِ خدمت یتیم کے مال میں سے جس کا وہ نگران بنا ہے کھا سکتا ہے۔ ❸ یہاں "بِ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ اسم کے ساتھ علامت "لِ" کا ترجمہ کبھی "لیے" اور کبھی "کا، کی، کے" کیا جاتا ہے۔ ❺ "مِمَّا" اصل میں "مِنْ + مَا" کا مجموعہ ہے۔ ❻ "اَلْاَقْرَبُوْنَ" میں "وْنَ" جمع مذکر کی علامت ہے یہاں اس کے الگ ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَاِذَا حَضَرَ الۡقِسۡمَةَ | اور جب آ جائیں (وراثت کی) تقسیم کے وقت |
| اُولُوا الۡقُرۡبٰى وَالۡيَتٰمٰى وَالۡمَسٰكِيۡنُ | (غیر وارث) قرابت والے اور یتیم اور مساکین |
| فَارۡزُقُوۡهُمۡ مِّنۡهُ | تو (کچھ) دے دو اُن کو اُس میں سے |
| وَقُوۡلُوۡا لَهُمۡ قَوۡلًا مَّعۡرُوۡفًا ﴿8﴾ | اور بات کرو اُن سے اچھی بات۔ ﴿8﴾ |
| وَلۡيَخۡشَ الَّذِيۡنَ لَوۡ تَرَكُوۡا | اور چاہیے کہ ڈریں وہ لوگ جو اگر (خود) چھوڑ جائیں |
| مِنۡ خَلۡفِهِمۡ ذُرِّيَّةً ضِعٰفًا | اپنے پیچھے کمزور و ناتواں اولاد (تو کتنے فکر مند ہوں اور) |
| خَافُوۡا عَلَيۡهِمۡ ۖ | ڈریں اُن پر (دوسروں کی اولاد کی بھی ویسے ہی فکر کریں) |
| فَلۡيَتَّقُوا اللّٰهَ | پس چاہیے کہ وہ اللہ سے ڈریں |
| وَلۡيَقُوۡلُوۡا قَوۡلًا سَدِيۡدًا ﴿9﴾ | اور چاہیے کہ وہ ٹھیک بات کریں۔ ﴿9﴾ |
| اِنَّ الَّذِيۡنَ يَاۡكُلُوۡنَ اَمۡوَالَ الۡيَتٰمٰى ظُلۡمًا | بیشک وہ لوگ جو کھاتے ہیں یتیموں کے مال ظلم کر کے |
| اِنَّمَا يَاۡكُلُوۡنَ فِىۡ بُطُوۡنِهِمۡ نَارًا ؕ | درحقیقت وہ بھرتے ہیں اپنے پیٹوں میں آگ |
| وَسَيَصۡلَوۡنَ سَعِيۡرًا ﴿10﴾ ع | اور عنقریب وہ داخل ہوں گے بھڑکتی آگ میں ﴿10﴾ ع |

ع 1/10/12

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَلۡقِسۡمَةَ : تقسیم، منقسم۔ | خَلۡفِهِمۡ : خلف، مخالف۔ مخالفین۔ |
| الۡقُرۡبٰى : اقربا پروری، قریبی، قربت۔ | ذُرِّيَّةً : ذرّیت آدم۔ |
| الۡمَسٰكِيۡنُ : مسکین، مسکینی۔ | خَافُوۡا : خوف، خائف۔ |
| فَارۡزُقُوۡهُمۡ : رزق، رازق، رزّاق۔ | فَلۡيَتَّقُوا : تقویٰ، متقی۔ |
| قُوۡلُوۡا، قَوۡلًا : قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | يَاۡكُلُوۡنَ : اکل وشرب، ماکولات۔ |
| وَلۡيَخۡشَ : خشیت الٰہی (ڈر)۔ | بُطُوۡنِهِمۡ : بطن مادر۔ |
| تَرَكُوۡا : تارک، ترکہ، متروک۔ | نَارًا : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |

● کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| وَاِذَا | حَضَرَ | الۡقِسۡمَةَ ❶ | اُولُوا الۡقُرۡبٰى | وَالۡيَتٰمٰى |
|---|---|---|---|---|
| اور جب | آجائیں | (وراثت کی) تقسیم کے وقت | (غیر وارث) قرابت والے | اور یتیم |

| وَالۡمَسٰكِيۡنُ ❷ | فَارۡزُقُوۡهُمۡ ❸ | مِّنۡهُ | وَقُوۡلُوۡا | لَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اور مساکین | تو تم سب کچھ دے دو انہیں | اُس میں سے | اور تم سب بات کرو | اُن سے |

| قَوۡلًا | مَّعۡرُوۡفًا (8) | وَلۡيَخۡشَ ❹❺ | الَّذِيۡنَ | لَوۡ تَرَكُوۡا |
|---|---|---|---|---|
| بات | اچھی | اور چاہیے کہ ڈریں | وہ لوگ جو | اگر وہ سب (خود) چھوڑ جائیں |

| مِنۡ خَلۡفِهِمۡ ❻ | ذُرِّيَّةً ❶ | ضِعٰفًا | خَافُوۡا | عَلَيۡهِمۡ ص |
|---|---|---|---|---|
| اپنے پیچھے | اولاد | کمزور وناتواں | (کیسے) سب ڈریں | اُن پر |

| فَلۡيَتَّقُوا اللّٰهَ ❹ | وَلۡيَقُوۡلُوۡا ❹ | قَوۡلًا سَدِيۡدًا ج (9) |
|---|---|---|
| پس چاہیے کہ وہ سب ڈریں اللہ سے | اور چاہیے کہ وہ سب بات کریں | سیدھی (سچی) بات |

| اِنَّ الَّذِيۡنَ | يَاۡكُلُوۡنَ | اَمۡوَالَ الۡيَتٰمٰى | ظُلۡمًا | اِنَّمَا |
|---|---|---|---|---|
| بیشک وہ لوگ جو | وہ سب کھاتے ہیں | یتیموں کے مال | ظلم کرتے ہوئے | درحقیقت |

| يَاۡكُلُوۡنَ ❼ | فِىۡ بُطُوۡنِهِمۡ | نَارًا ط | وَسَيَصۡلَوۡنَ | سَعِيۡرًا ع (10) |
|---|---|---|---|---|
| وہ سب بھرتے ہیں | اپنے پیٹوں میں | آگ | اور عنقریب وہ سب داخل ہوں گے | بھڑکتی آگ میں |

ع 1 10 12

## ضروری وضاحت

❶ " ة " واحد مؤنث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ "اَلۡمَسٰكِيۡنُ" کے آخر میں " يۡن" جمع کے لئے نہیں آیا بلکہ یہ مِسۡكِيۡنٌ کی جمع ہے اور نون اصل لفظ کا حصہ ہے۔ ❸ "وۡا" کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو " ا " کو گرا دیتے ہیں۔ ❹ "وَ" یا "فَ" کے بعد اگر جزم والا " لۡ " ہو تو اس کا ترجمہ "چاہیے کہ" کیا جاتا ہے۔ ❺ یہاں علامت "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ یہاں "مِنۡ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❼ "يَأۡكُلُوۡنَ" کا اصل ترجمہ "وہ سب کھاتے ہیں" ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ | اللہ تمہیں حکم دیتا ہے |
| فِيْٓ اَوْلَادِكُمْ ۖ | تمہاری اولاد کے بارے میں (کہ) |
| لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ۚ | ایک مرد کا (حصہ ہے) دو عورتوں کے حصے کے برابر |
| فَاِنْ كُنَّ نِسَآءً فَوْقَ اثْنَتَيْنِ | پھر اگر عورتیں ہوں (دو یا) دو سے زیادہ (یعنی صرف بیٹیاں ہوں) |
| فَلَهُنَّ ثُلُثَا | تو اُن سب کے لیے دو تہائی ہے |
| مَا تَرَكَ ۚ | (اُس سے) جو اُس (میت) نے چھوڑا |
| وَاِنْ كَانَتْ وَاحِدَةً فَلَهَا النِّصْفُ ۭ | اور اگر صرف ایک (بیٹی) ہو تو اُسکے لیے آدھا (ترکہ) ہے |
| وَلِاَبَوَيْهِ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا | اور اُس (میت) کے ماں باپ دونوں میں سے ہر ایک کے لیے |
| السُّدُسُ مِمَّا تَرَكَ | (ترکے کا) چھٹا حصہ ہے اُس سے جو (اس میت) نے چھوڑا |
| اِنْ كَانَ لَهٗ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلَدٌ | (بشرطیکہ) اگر اُس کی اولاد ہو پھر اگر نہ ہو اُسکی اولاد |
| وَّوَرِثَهٗٓ اَبَوٰهُ | اور اُسکے وارث بن رہے ہوں صرف اُسکے ماں باپ |
| فَلِاُمِّهِ الثُّلُثُ ۚ | تو اُس کی ماں کے لیے ایک تہائی ہے۔ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- يُوْصِيْكُمْ : وصیت، وصیّت نامہ۔
- فِيْٓ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
- لِلذَّكَرِ : مذکر و مؤنّث، تذکیر و تانیث۔
- مِثْلُ : مثل، مثال، امثلہ۔
- اثْنَتَيْنِ : لاثانی، تیرا کوئی ثانی نہیں۔
- نِسَآءً : نسوانیّت، تربیّت نسواں۔
- فَوْقَ : فوقیت، مافوق الاسباب، فائق۔
- ثُلُثَا، الثُّلُثُ : ثلث، مثلّث، تثلیث۔
- مَا، تَرَكَ : ماحول، ماتحت/ ترکہ، تارک، متروکہ۔
- وَاحِدَةً : واحد، وحدانیّت، توحید۔
- لِاَبَوَيْهِ : ماں باپ۔
- السُّدُسُ : سُدُس، مسدّس حالی۔
- وَلَدٌ : ولد، والد، مولود، ولادت۔
- وَرِثَهٗ : وارث، وراثت۔

| يُوۡصِيۡكُمُ اللّٰهُ ❶ | فِيۡۤ اَوۡلَادِكُمۡ | لِلذَّكَرِ |
|---|---|---|
| تمہیں حکم دیتا ہے اللہ | تمہاری اولاد کے بارے میں | (کہ) ایک مرد کا (حصہ) |

| مِثۡلُ | حَظِّ الۡاُنۡثَيَيۡنِ | فَاِنۡ | كُنَّ | نِسَآءً |
|---|---|---|---|---|
| برابر ہے | دو عورتوں کے حصے کے | پھر اگر | ہوں | عورتیں (یعنی صرف بیٹیاں ہوں) |

| فَوۡقَ اثۡنَتَيۡنِ ❷ | فَلَهُنَّ ❸ | ثُلُثَا | مَا | تَرَكَ |
|---|---|---|---|---|
| (دو یا) دو سے اوپر | تو اُن سب کے لیے | دو تہائی ہے | (اُس سے) جو | اُس (میت) نے چھوڑا |

| وَاِنۡ | كَانَتۡ ❹ | وَاحِدَةً ❺ | فَلَهَا | النِّصۡفُ |
|---|---|---|---|---|
| اور اگر | ہو (بیٹی) | صرف ایک | تو اُس کے لیے | آدھا (ترکہ) ہے |

| وَلِاَبَوَيۡهِ ❻ | لِكُلِّ وَاحِدٍ | مِّنۡهُمَا ❼ | السُّدُسُ |
|---|---|---|---|
| اور اُسکے ماں باپ کے لیے | ہر ایک کے لیے | اُن دونوں میں سے | چھٹا حصہ ہے (ترکے کا) |

| مِمَّا ❽ | تَرَكَ | اِنۡ كَانَ | لَهٗ وَلَدٌ | فَاِنۡ لَّمۡ | يَكُنۡ ❶ |
|---|---|---|---|---|---|
| (اُس) سے جو | (میت) نے چھوڑا | اگر ہو | اُس کی اولاد | پھر اگر نہ | ہو |

| لَّهٗ وَلَدٌ | وَّوَرِثَهٗۤ | اَبَوٰهُ ❻ | فَلِاُمِّهِ | الثُّلُثُ |
|---|---|---|---|---|
| اُس کی اولاد | اور اُسکے وارث بن رہے ہوں | (صرف) اُسکے ماں باپ | تو اُسکی ماں کیلئے | ایک تہائی ہے |

### ضروری وضاحت

❶علامت "يـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔❷یعنی اگر دو سے زیادہ ہوں۔❸علامت "هُنَّ" جمع مؤنث کی علامت ہے۔❹ علامت "تْ" فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔❺"ةً" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامات ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❻"اَبَوَيۡ" اور "اَبَوٰ" کا ترجمہ "دو باپ" ہے مراد "ماں باپ" ہیں۔
❼علامت "هُمَا" تعداد میں دو کو ظاہر کرتی ہے۔❽"مِمَّا" دراصل "مِنۡ+مَا" کا مجموعہ ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فَاِنْ كَانَ لَهٗٓ اِخْوَةٌ | پھر اگر اُس (میت) کے بھائی (یا بہنیں) ہوں |
| فَلِاُمِّهِ السُّدُسُ | تو اُس کی ماں کا چھٹا حصہ ہے |
| مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصِيْ بِهَآ | (یہ تقسیم) وصیت (کی تعمیل) کے بعد ہوگی جسکی وہ وصیت کرے |
| اَوْ دَيْنٍ ؕ اٰبَآؤُكُمْ | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) تمہارے ماں باپ |
| وَاَبْنَآؤُكُمْ لَا تَدْرُوْنَ اَيُّهُمْ | اور تمہاری اولاد تم نہیں جانتے اُن میں سے کون |
| اَقْرَبُ لَكُمْ نَفْعًا ؕ | تمہارے زیادہ قریب ہے نفع کے لحاظ سے |
| فَرِيْضَةً مِّنَ اللّٰهِ ؕ | (یہ حصے) مقرر کیے ہوئے ہیں اللہ کی طرف سے |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿11﴾ | بیشک اللہ سب کچھ جاننے والا، حکمت والا ہے۔ ﴿11﴾ |
| وَلَكُمْ نِصْفُ مَا | اور تمہارے لیے نصف حصہ ہے (اُس سے) جو |
| تَرَكَ اَزْوَاجُكُمْ | چھوڑ جائیں تمہاری بیویاں (بشرطیکہ) |
| اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهُنَّ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ كَانَ | اگر نہ ہو اُن کی اولاد (بیٹا یا بیٹی) پس اگر ہو |
| لَهُنَّ وَلَدٌ فَلَكُمُ الرُّبُعُ | اُن کی اولاد تو تمہارے لیے چوتھائی حصہ ہے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اِخْوَةٌ : اخوّت، مواخات (بھائی چارہ)۔
مِنْ : مِنجانب، مِن حیث القوم، مِن وعَن۔
يُّوْصِيْ، وَصِيَّةٍ : وصیّت، وصیّت نامہ۔
اٰبَآؤُكُمْ : آباء واجداد، آبائی گاؤں۔
اَبْنَآؤُكُمْ : ابن، ابن الوقت، متبنّی۔
اَقْرَبُ : قریب، قرب، مقرّب، تقریب۔
نَفْعًا : نفع، منافع، منفعت۔

فَرِيْضَةً : فرض، فریضہ، فرائض۔
عَلِيْمًا : علم، عالِم، معلوم، تعلیم۔
حَكِيْمًا : حکیم، حکمت، حکما۔
تَرَكَ : تارک، ترکہ، متروکہ۔
اَزْوَاجُكُمْ : زوجہ، زوجیّت، ازدواجی زندگی۔
وَلَدٌ : ولد، والد، والدین، تولید۔
الرُّبُعُ : حدود اربعہ، آئمہ اربعہ۔

| فَاِنْ | كَانَ | لَهٗٓ | اِخْوَةٌ ❶ | فَلِاُمِّهِ | السُّدُسُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر اگر | ہوں | اُس (میت) کے | بھائی (یا بہنیں) | تو اُسکی ماں کا | چھٹا (حصہ) ہے |

| مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ ❷❸ | يُّوْصِيْ | بِهَآ | اَوْ دَيْنٍ ؕ |
|---|---|---|---|
| وصیت کے بعد | (کہ جو) وہ وصیت کرے | اُس کی | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد) |

| اٰبَآؤُكُمْ | وَاَبْنَآؤُكُمْ | لَا تَدْرُوْنَ | اَيُّهُمْ |
|---|---|---|---|
| تمہارے ماں باپ | اور تمہاری اولاد | نہیں تم سب جانتے | اُن میں سے کون |

| اَقْرَبُ ❹ | لَكُمْ | نَفْعًا ؕ | فَرِيْضَةً ❷ | مِّنَ اللّٰهِ ؕ |
|---|---|---|---|---|
| زیادہ قریب ہے | تمہارے لیے | نفع کے لحاظ سے | (یہ حصے) مقرر کیے ہوئے ہیں | اللہ کی طرف سے |

| اِنَّ اللّٰهَ | كَانَ | عَلِيْمًا ❺ | حَكِيْمًا ❺ (11) | وَلَكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| بیشک اللہ | ہے | سب کچھ جاننے والا | بہت حکمت والا | اور تمہارے لیے |

| نِصْفُ | مَا تَرَكَ | اَزْوَاجُكُمْ ❻ | اِنْ لَّمْ يَكُنْ ❼ | لَّهُنَّ ج |
|---|---|---|---|---|
| نصف ہے | (اُس سے) جو چھوڑ جائیں | تمہاری بیویاں | اگر نہ ہو | اُن کی |

| وَلَدٌ | فَاِنْ | كَانَ | لَهُنَّ وَلَدٌ | فَلَكُمُ | الرُّبُعُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اولاد | پس اگر | ہو | اُن کی اولاد | تو تمہارے لیے | چوتھائی (حصہ) ہے |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں "ة" واحد مؤنث کی علامت نہیں ہے بلکہ یہ جمع کے لیے آئی ہے۔ ❷ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❸ یہاں "مِنْ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ اَقْرَبُ یہاں علامت "أ" میں "صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم" ہے۔ ❺ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں "مبالغے کا مفہوم" ہوتا ہے۔ ❻ "زَوْج" یا "اَزْوَاج" کی نسبت اگر مذکر کی طرف ہو تو مراد "بیویاں" اور اگر مؤنث کی طرف ہو تو مراد "خاوند" ہوتا ہے۔ ❼ علامت "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| مِمَّا تَرَكۡنَ | اُس سے جو اُنہوں نے چھوڑا (اور یہ تقسیم) |
| مِنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ يُّوۡصِيۡنَ بِهَاۤ | وصیت (کی تعمیل) کے بعد ہوگی جس کی وہ وصیت کریں |
| اَوۡ دَيۡنٍ ؕ | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) |
| وَلَهُنَّ الرُّبُعُ | اور اُن (تمہاری بیویوں) کے لیے چوتھا حصہ ہے |
| مِمَّا تَرَكۡتُمۡ اِنۡ لَّمۡ يَكُنۡ لَّكُمۡ وَلَدٌ ۚ | اُس سے جو تم چھوڑ جاؤ (بشرطیکہ) اگر نہ ہو تمہاری اولاد |
| فَاِنۡ كَانَ لَكُمۡ وَلَدٌ فَلَهُنَّ | پس اگر ہو تمہاری اولاد تو اُن (تمہاری بیویوں) کا |
| الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكۡتُمۡ | آٹھواں حصہ ہے اُس سے جو تم نے چھوڑا (یہ تقسیم) |
| مِّنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ تُوۡصُوۡنَ بِهَاۤ | وصیت (کی تعمیل) کے بعد ہوگی جس کی تم نے وصیت کی |
| اَوۡ دَيۡنٍ ؕ | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) |
| وَاِنۡ كَانَ رَجُلٌ يُّوۡرَثُ | اور اگر (ایسا) مرد ہو (کہ) اُسکی وراثت تقسیم کی جا رہی ہو |
| كَلٰلَةً | (وہ) کلالہ (یعنی اس کا باپ ہو نہ بیٹا) |
| اَوِ امۡرَاَةٌ وَّ | یا (ایسی ہی) کوئی عورت ہو اس حال میں (کہ) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

مِمَّا (مِنۡ+مَا) : منجانب، من وعن / ماحول، ماتحت۔

تَرَكۡنَ : ترکہ، تارک، متروکہ، ترک کرنا۔

وَصِيَّةٍ، يُّوۡصِيۡنَ : وصیّت، وصیّت نامہ۔

الرُّبُعُ : حدود اربعہ، آئمہ اربعہ۔

وَلَدٌ : ولد، والد، مولود، ولادت۔

تَرَكۡتُمۡ : ترکہ، تارک، متروکہ، ترک کرنا۔

مِّنۡ : منجانب، من وعن، اظہر من الشّمس۔

بَعۡدِ : بعد از غذا، چند دن بعد۔

رَجُلٌ : قحط الرجال، رجال کار (آدمی)۔

يُّوۡرَثُ : وارث، وراثت۔

تُوۡصُوۡنَ : وصیّت، وصیّت نامہ۔

| مِمَّا ❶ | تَرَكۡنَ ❷ | مِنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ ❸❹ | يُّوۡصِيۡنَ ❷ |
|---|---|---|---|
| (اُس) سے جو | اُنہوں نے چھوڑا | (یہ تقسیم) وصیت (کی تعمیل) کے بعد (ہوگی) | (جو) وہ وصیت کریں |

| بِهَآ | اَوۡ دَيۡنٍ ؕ | وَلَهُنَّ | الرُّبُعُ | مِمَّا ❶ |
|---|---|---|---|---|
| اُس کی | یا قرض (کے بعد) | اور اُن (تمہاری بیویوں) کے لیے | چوتھا حصہ ہے | (اُس) سے جو |

| تَرَكۡتُمۡ | اِنۡ لَّمۡ | يَكُنۡ ❺ | لَّكُمۡ ❻ | وَلَدٌ ۚ |
|---|---|---|---|---|
| تم چھوڑ جاؤ | (بشرطیکہ) اگر نہ | ہو | تمہاری | اولاد |

| فَاِنۡ | كَانَ | لَكُمۡ ❻ | وَلَدٌ | فَلَهُنَّ | الثُّمُنُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اگر | ہو | تمہاری | اولاد | تو اُن (تمہاری بیویوں) کے لیے | آٹھواں حصہ ہے |

| مِمَّا ❶ | تَرَكۡتُمۡ | مِّنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ ❸❹ | تُوۡصُوۡنَ |
|---|---|---|---|
| (اُس) سے جو | تم نے چھوڑا | (یہ تقسیم) وصیت (کی تعمیل) کے بعد (ہوگی) | (جو) تم سب وصیت کرو |

| بِهَآ | اَوۡ دَيۡنٍ ؕ | وَاِنۡ | كَانَ | رَجُلٌ |
|---|---|---|---|---|
| اُس کی | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد) | اور اگر | ہو | (ایسا) مرد |

| يُّوۡرَثُ ❺ | كَلٰلَةً ❹❼ | اَوِ امۡرَاَةٌ ❹ | وَّ |
|---|---|---|---|
| (جس کی) وراثت تقسیم کی جارہی ہو | (وہ) کلالہ | یا (ایسی ہی) کوئی عورت ہو | اس حال میں (کہ) |

## ضروری وضاحت

❶ "مِمَّا" دراصل "مِنۡ + مَا" کا مجموعہ ہے۔ ❷ " ـنَ " جمع مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❸ لفظ "بَعۡدِ" سے پہلے اگر "مِنۡ" ہو تو "مِنۡ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❹ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ علامت "يـ" کے ترجمے کی یہاں ضرورت نہیں ہے۔ ❻ علامت "لَ" کے ترجمے کی یہاں ضرورت نہیں ہے۔ ❼ كَلٰلَةً ایسی میت کو کہتے ہیں کہ جس کا باپ ہو نہ کوئی بیٹا۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| لَهٗۤ اَخٌ اَوۡ اُخۡتٌ | اُس کا ایک بھائی ہو یا ایک بہن |
| فَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنۡهُمَا السُّدُسُ ۚ | تو اُن دونوں میں سے ہر ایک کے لیے چھٹا حصہ ہے |
| فَاِنۡ كَانُوۡۤا اَكۡثَرَ مِنۡ ذٰلِكَ | پھر اگر وہ ہوں اِس سے زیادہ (یعنی ایک سے) |
| فَهُمۡ شُرَكَآءُ فِى الثُّلُثِ | تو وہ سب شریک ہوں گے ایک تہائی میں |
| مِنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ | (یہ تقسیم) وصیت (کی تعمیل) کے بعد ہوگی |
| يُّوۡصٰى بِهَاۤ اَوۡ دَيۡنٍ ۙ | (جو) وصیت کی گئی ہو اس کی یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) |
| غَيۡرَ مُضَآرٍّ ۚ | (بشرطیکہ) وہ نقصان پہنچانے والا نہ ہو |
| وَصِيَّةً مِّنَ اللّٰهِ ؕ | (یہ) حکم ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے |
| وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌ حَلِيۡمٌ ؕ (12) | اور اللہ تعالیٰ سب کچھ جاننے والا تحمل والا ہے۔ (12) |
| تِلۡكَ حُدُوۡدُ اللّٰهِ ؕ | یہ اللہ تعالیٰ کی مقرر کی ہوئی حدیں ہیں۔ |
| وَمَنۡ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوۡلَهٗ | اور جو اللہ اور اُس کے رسول کی اطاعت کرے گا |
| يُدۡخِلۡهُ جَنّٰتٍ | وہ داخل کرے گا اُسے (ایسے) باغات میں (کہ) |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| لفظ | استعمال | لفظ | استعمال |
|---|---|---|---|
| اَخٌ، اُخۡتٌ | اخوّت، مواخات (بھائی چارہ)۔ | غَيۡرَ | غیراللہ، دیارِ غیر، اغیار۔ |
| فَلِكُلِّ | لٰہذا، الحمدللہ، کل نمبر، کل کائنات۔ | مُضَآرٍّ | ضرررساں، مضرِ صحت۔ |
| شُرَكَآءُ | شریک، شراکت، شرکت، مشرک۔ | عَلِيۡمٌ | علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ |
| فِي | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | حَلِيۡمٌ | حِلم و بُردباری، حلیم الطبع۔ |
| الثُّلُثِ | مثلّث، تثلیث۔ | حُدُوۡدُ | حد، حدود، محدود، حد بندی۔ |
| مِنۡ | منجانب، من حیث القوم، من وعن۔ | يُّطِعِ | اطاعت، مطیع۔ |
| وَصِيَّةٍ، يُّوۡصٰى | وصیّت، وصیّت نامہ۔ | يُدۡخِلۡهُ | داخل، دخول، وزیر داخلہ۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| مِّنۡهُمَا | فَلِكُلِّ وَاحِدٍ | اَوۡ اُخۡتٌ | لَهٗۤ اَخٌ |
|---|---|---|---|
| اُن دونوں میں سے | تو ہر ایک کے لیے | یا ایک بہن | اُس کا ایک بھائی ہو |

| مِنۡ ذٰلِكَ ❷ | اَكۡثَرَ ❶ | كَانُوۡۤا | فَاِنۡ | السُّدُسُ ۚ |
|---|---|---|---|---|
| اِس سے | زیادہ | وہ سب ہوں | پھر اگر | چھٹا حصہ ہے |

| مِنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ ❸❹ | فِى الثُّلُثِ | شُرَكَآءُ | فَهُمۡ |
|---|---|---|---|
| (یہ تقسیم) وصیت (کی تعمیل) کے بعد | ایک تہائی میں | شریک ہوں گے | تو وہ سب |

| غَيۡرَ مُضَآرٍّ ۚ | اَوۡ دَيۡنٍ ۙ | يُّوۡصٰى بِهَاۤ ❺ |
|---|---|---|
| (بشرطیکہ) وہ نقصان پہنچانے والا نہ ہو | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) | (کہ جو) وصیت کی جائے اس کی |

| حَلِيۡمٌ ؕ (12) | عَلِيۡمٌ | وَاللّٰهُ | مِّنَ اللّٰهِ ؕ | وَصِيَّةً ❹ |
|---|---|---|---|---|
| تحمل والا ہے | سب کچھ جاننے والا | اور اللہ تعالیٰ | اللہ تعالیٰ کی طرف سے | (یہ) حکم ہے |

| يُّطِعِ اللّٰهَ ❺ | وَمَنۡ | حُدُوۡدُ اللّٰهِ ؕ | تِلۡكَ ❷ |
|---|---|---|---|
| اللہ کی اطاعت کرے گا | اور جو | اللہ تعالیٰ کی مقرر کی ہوئی حدیں ہیں | یہ |

| جَنّٰتٍ ❹ | يُدۡخِلۡهُ | رَسُوۡلَهٗ | وَ |
|---|---|---|---|
| (ایسے) باغات میں (کہ) | وہ داخل کرے گا اُسے | (جو) اُسکے رسول کی (اطاعت کرے گا) | اور |

**ضروری وضاحت**

❶ "اَكۡثَرَ" کے "ا" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے یہاں اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ "ذٰلِكَ" اور تِلۡكَ دونوں کا ترجمہ "وہ" ہوتا ہے۔ لیکن اردو ترجمہ کرتے ہوئے کبھی ترجمہ "یہ" بھی کر دیا جاتا ہے۔ ❸ لفظ "بَعۡدِ" سے پہلے اگر "مِنۡ" ہو تو "مِنۡ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❹ "ة" اور "ات" مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ علامت "یـ" کے ترجمے کی یہاں ضرورت نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ | بہتی ہیں اُن کے نیچے نہریں |
| خٰلِدِیۡنَ فِیۡهَا ؕ | وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں اُن میں ۔ |
| وَذٰلِكَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِیۡمُ ﴿13﴾ | اور یہ بہت بڑی کامیابی ہے۔ ﴿13﴾ |
| وَمَنۡ یَّعۡصِ اللّٰهَ وَرَسُوۡلَهٗ | اور جو نافرمانی کرے گا اللہ اور اُس کے رسول کی |
| وَیَتَعَدَّ حُدُوۡدَهٗ | اور تجاوز کرے گا اُس کی حدود سے |
| یُدۡخِلۡهُ نَارًا | (تو) وہ داخل کرے گا اُسے آگ میں |
| خَالِدًا فِیۡهَا ۖ | (اور وہ) ہمیشہ رہے گا اُس (آگ) میں ۔ |
| وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِیۡنٌ ﴿14﴾ | اور اُس کے لیے رُسوا کن عذاب ہے۔ ﴿14﴾ |
| وَالّٰتِیۡ یَاۡتِیۡنَ الۡفَاحِشَةَ | اور وہ عورتیں جو ارتکاب کر بیٹھیں بدکاری کا |
| مِنۡ نِّسَآىِٕكُمۡ فَاسۡتَشۡهِدُوۡا | تمہاری عورتوں میں سے تو گواہی طلب کرو |
| عَلَیۡهِنَّ اَرۡبَعَةً مِّنۡكُمۡ ۚ | اُن پر چار کی اپنے (مسلمانوں) میں سے |
| فَاِنۡ شَهِدُوۡا فَاَمۡسِكُوۡهُنَّ | پھر اگر وہ گواہی دے دیں تو بند رکھو اُنہیں |

ع 2/4/13

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَجۡرِیۡ | : جاری، اجرا، تاریخ اجراء۔ | حُدُوۡدَهٗ | : حد، حدود، محدود، حد بندی۔ |
| تَحۡتِهَا | : ماتحت، تحت الثریٰ، تحت الشعور۔ | یُدۡخِلۡهُ | : داخل، دخول، داخلہ، وزیر داخلہ۔ |
| خٰلِدِیۡنَ، خَالِدًا | : خالد، خُلدِ بریں۔ | نَارًا | : نوری وناری مخلوق، نارِ جہنم۔ |
| الۡفَوۡزُ | : عہدے پر فائز ہونا، فوز و فلاح۔ | مُّهِیۡنٌ | : اہانت، توہین آمیز۔ |
| الۡعَظِیۡمُ | : عظمت، اعظم، عظیم۔ | نِّسَآىِٕكُمۡ | : تربیّت نسواں، نسوانیّت، امراض نسواں۔ |
| یَّعۡصِ | : معصیّت، معاصی، عصیاں۔ | فَاسۡتَشۡهِدُوۡا، شَهِدُوۡا | : شہادت، شاہد۔ |
| یَتَعَدَّ | : متعدّی بیماری۔ | اَرۡبَعَةً | : حدود اربعہ، آئمہ اربعہ۔ |

| تَجۡرِیۡ ❶ | مِنۡ تَحۡتِهَا | الۡاَنۡهٰرُ | خٰلِدِيۡنَ |
|---|---|---|---|
| بہتی ہیں | اُن کے نیچے سے | نہریں | سب ہمیشہ رہنے والے ہیں |

| فِيۡهَا ؕ | وَذٰلِكَ ❷ | الۡفَوۡزُ | الۡعَظِيۡمُ ج (13) | وَمَنۡ |
|---|---|---|---|---|
| اُن میں | اور یہ | کامیابی ہے | بڑی | اور جو |

| يَّعۡصِ اللّٰهَ ❸ | وَرَسُوۡلَهٗ | وَيَتَعَدَّ | حُدُوۡدَهٗ |
|---|---|---|---|
| نافرنی کرے گا اللہ کی | اور اُس کے رسول کی | اور وہ تجاوز کرے گا | اُس کی حدود سے |

| يُدۡخِلۡهُ | نَارًا | خَالِدًا | فِيۡهَا ص | وَلَهٗ |
|---|---|---|---|---|
| (تو) وہ داخل کرے گا اُسے | آگ میں | (وہ) ہمیشہ رہے گا | اُس (آگ) میں | اور اُس کے لیے |

| عَذَابٌ | مُّهِيۡنٌ ع (14) | وَالّٰتِىۡ | يَاۡتِيۡنَ ❸ | الۡفَاحِشَةَ ❹ |
|---|---|---|---|---|
| عذاب ہے | رُسوا کرنے والا | اور وہ عورتیں جو | ارتکاب کر بیٹھیں | بدکاری کا |

| مِنۡ نِّسَآئِكُمۡ | فَاسۡتَشۡهِدُوۡا ❺ | عَلَيۡهِنَّ | اَرۡبَعَةً ❹ |
|---|---|---|---|
| تمہاری عورتوں میں سے | تو تم سب گواہی طلب کرو | اُن پر | چار کی |

| مِّنۡكُمۡ | فَاِنۡ | شَهِدُوۡا | فَاَمۡسِكُوۡهُنَّ ❻ |
|---|---|---|---|
| اپنے (مسلمانوں) میں سے | پھر اگر | وہ سب گواہی دے دیں | تو تم سب بند رکھو اُنہیں |

ع 2 4 13

## ضروری وضاحت

❶ "تَجۡرِیۡ" میں علامت "تـ" واحد مؤنث کے لیے ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ "ذٰلِكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے، بات میں زور پیدا کرنا مقصود ہو تو عموماً اشارہ بعید "ذٰلِكَ، تِلۡكَ، اُولٰٓئِكَ" کا استعمال کیا جاتا ہے۔ ❸ علامت "یـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ علامت "استـ" میں "کسی چیز یا کام کی طلب کا مفہوم" ہوتا ہے اسی لیے اس کا ترجمہ "طلب" کیا گیا ہے۔ ❻ "وْ" کے بعد کوئی اور علامت ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فِي الْبُيُوْتِ حَتّٰى يَتَوَفّٰهُنَّ الْمَوْتُ | (اپنے) گھروں میں یہاں تک کہ کام تمام کردے انکا موت |
| اَوْ يَجْعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيْلًا ﴿15﴾ | یا نکال دے اللہ اُنکے لیے کوئی (دوسرا) راستہ۔ ﴿15﴾ |
| وَالَّذٰنِ يَاْتِيٰنِهَا | اور وہ دونوں فرد جو ارتکاب کریں اس (بدکاری) کا |
| مِنْكُمْ فَاٰذُوْهُمَا ۚ | تم میں سے تو ایذا دو اِن دونوں کو |
| فَاِنْ تَابَا وَاَصْلَحَا | پھر اگر وہ دونوں توبہ کرلیں اور اصلاح کرلیں |
| فَاَعْرِضُوْا عَنْهُمَا ؕ | تو درگزر کرو ان دونوں سے |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ﴿16﴾ | بیشک اللہ توبہ قبول کرنے والا، مہربان ہے۔ ﴿16﴾ |
| اِنَّمَا التَّوْبَةُ عَلَى اللّٰهِ | درحقیقت توبہ (کی قبولیت کا) اللہ پر (حق) ہے |
| لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السُّوْٓءَ بِجَهَالَةٍ | اُن لوگوں کا جو کرلیتے ہیں بُری حرکت نادانی سے |
| ثُمَّ يَتُوْبُوْنَ مِنْ قَرِيْبٍ | پھر وہ توبہ کرلیتے ہیں جلدی سے |
| فَاُولٰٓئِكَ يَتُوْبُ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ؕ | تو یہی وہ لوگ ہیں کہ رجوع فرماتا ہے اللہ اُن پر |
| وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿17﴾ | اور اللہ سب کچھ جاننے والا، حکمت والا ہے۔ ﴿17﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِي | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | تَابَا | : توبہ، تائب۔ |
| الْبُيُوْتِ | بیت اللہ، بیت المقدس۔ | فَاَعْرِضُوْا | : اِعراض (منہ موڑنا)۔ |
| حَتّٰى | : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسع۔ | تَوَّابًا، يَتُوْبُوْنَ | : توبہ، تائب۔ |
| يَتَوَفّٰهُنَّ | : فوت، وفات۔ | يَعْمَلُوْنَ | : عمل، عامل، معمول، تعمیل۔ |
| سَبِيْلًا | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ | السُّوْٓءَ | : علمائے سوء، سوءِ ظن۔ |
| مِنْكُمْ | : منجانب، اظہر من الشمس، من وعن۔ | عَلِيْمًا | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| فَاٰذُوْهُمَا | : ایذا، موذی۔ | حَكِيْمًا | : حکیم، حکمت، حکما۔ |

| اَوْ | الْمَوْتُ | يَتَوَفّٰىهُنَّ ❶❷ | حَتّٰى | فِي الْبُيُوْتِ |
|---|---|---|---|---|
| یا | موت | فوت کردے اُنہیں | یہاں تک کہ | (اپنے) گھروں میں |

| يَاْتِيٰنِهَا ❶ | وَالَّذٰنِ | سَبِيْلًا ﴿15﴾ | لَهُنَّ | يَجْعَلَ اللّٰهُ ❶ |
|---|---|---|---|---|
| ارتکاب کریں اِس (بدکاری) کا | اور وہ دو فرد جو | کوئی راستہ | اُن کے لیے | نکال دے اللہ |

| وَاَصْلَحَا | فَاِنْ تَابَا | فَاٰذُوْهُمَا ج ❸ | مِنْكُمْ |
|---|---|---|---|
| اور دونوں اصلاح کرلیں | پھر اگر وہ دونوں توبہ کرلیں | تو اِیذا دو اِن دونوں کو | تم میں سے |

| رَّحِيْمًا ❹ ﴿16﴾ | كَانَ تَوَّابًا | اِنَّ اللّٰهَ | عَنْهُمَا ط | فَاَعْرِضُوْا |
|---|---|---|---|---|
| بہت مہربان | توبہ قبول کرنیوالا ہے | بیشک اللہ | اِن دونوں سے | تو تم سب درگزر کرو |

| بِجَهَالَةٍ ❺ | السُّوْٓءَ | يَعْمَلُوْنَ ❶ | لِلَّذِيْنَ | عَلَى اللّٰهِ | اِنَّمَا التَّوْبَةُ ❺ |
|---|---|---|---|---|---|
| نادانی سے | بُری حرکت | سب کرلیتے ہیں | اُن لوگوں کا جو | اللہ پر (حق ہے) | درحقیقت توبہ |

| يَتُوْبُ اللّٰهُ ❶❻ | فَاُولٰٓئِكَ | مِنْ قَرِيْبٍ | ثُمَّ يَتُوْبُوْنَ ❻ |
|---|---|---|---|
| کہ رجوع فرماتا ہے اللہ | تو یہی وہ لوگ ہیں | جلدی سے | پھر وہ سب توبہ کرلیتے ہیں |

| حَكِيْمًا ❹ ﴿17﴾ | عَلِيْمًا ❹ | اللّٰهُ | وَكَانَ | عَلَيْهِمْ |
|---|---|---|---|---|
| حکمت والا | سب کچھ جاننے والا | اللہ | اور ہے | اُن پر |

## ضروری وضاحت

❶ علامت "یـ" کے ترجمے کی یہاں ضرورت نہیں ہے۔ ❷ علامت "تَ" اور "شدّ" میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ "وْا" کے ساتھ اگر اور علامت لگانی ہو تو اسکا "ا" گرا دیتے ہیں۔ ❹ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں "مبالغے" کا مفہوم پایا جاتا ہے اسی لیے ترجمہ "بہت" کیا گیا ہے۔ ❺ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❻ "تَابَ يَتُوْبُ" وغیرہ کا اصل ترجمہ رجوع کرنا ہے اگر اس کی نسبت بندے کی طرف ہو تو معنیٰ "توبہ کرنا" اور اگر اللہ کی طرف ہو تو معنیٰ "توبہ قبول کرنا" ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ لَيۡسَتِ التَّوۡبَةُ لِلَّذِيۡنَ | اورتوبہ (قبول) نہیں ہوتی اُن لوگوں کی جو |
| يَعۡمَلُوۡنَ السَّيِّاٰتِ ۚ حَتّٰٓى | (زندگی بھر) کرتے رہیں بُرے کام، یہاں تک کہ |
| اِذَا حَضَرَ اَحَدَهُمُ الۡمَوۡتُ | جب آنے لگے اُن میں سے کسی ایک کوموت |
| قَالَ اِنِّىۡ تُبۡتُ الۡـٰٔنَ | (تو اُس وقت) کہے بیشک میں توبہ کرتا ہوں اب |
| وَلَا الَّذِيۡنَ يَمُوۡتُوۡنَ وَ | اور نہ اُن لوگوں کی جو مرتے ہیں اس حال میں کہ |
| هُمۡ كُفَّارٌ ؕ اُولٰٓـئِكَ اَعۡتَدۡنَا | وہ کافر ہوں، یہی لوگ ہیں کہ ہم نے تیار کیا ہے |
| لَهُمۡ عَذَابًا اَلِيۡمًا ﴿18﴾ | اُن کے لیے دردناک عذاب۔ ﴿18﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لَا يَحِلُّ | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! حلال نہیں |
| لَـكُمۡ اَنۡ تَرِثُوا النِّسَآءَ كَرۡهًا ؕ | تمہارے لیے کہ تم میراث بنالو عورتوں کو زبردستی |
| وَلَا تَعۡضُلُوۡهُنَّ | اور نہ (ایسا کرو کہ) تم روکے رکھو اُنہیں (گھروں میں) |
| لِتَذۡهَبُوۡا بِبَعۡضِ مَاۤ اٰتَيۡتُمُوۡهُنَّ | تاکہ تم لے سکو کچھ اُس سے جو تم دے چکے ہو اُنہیں |
| اِلَّاۤ اَنۡ يَّاۡتِيۡنَ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ ۚ | مگر یہ کہ وہ ارتکاب کریں بدکاری کا کھلے طور پر |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- اَلتَّوۡبَةُ ، تُبۡتُ : توبہ، تائب۔
- يَعۡمَلُوۡنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل۔
- السَّيِّاٰتِ : اعمالِ سیّئہ، علمائے سوء، سوءِ ظن۔
- حَتّٰى : حتّٰی کہ، حتّی الامکان، حتّی الوسع۔
- حَضَرَ : حاضر، حاضری، اس کے حضور۔
- يَمُوۡتُوۡنَ : موت، اموات، میّت۔
- كُفَّارٌ : کفر، کافر، کفّار۔
- اَلِيۡمًا : المناک حادثہ، رنج والم۔
- اٰمَنُوۡا : ایمان، امن، مومن۔
- يَحِلُّ : حلال، حلّت وحرمت۔
- تَرِثُوا : وارث، وراثت، ورثہ۔
- النِّسَآءَ : تربیّتِ نسواں، نسوانیّت، امراضِ نسواں۔
- كَرۡهًا : مکروہ، کراہت۔
- مُّبَيِّنَةٍ : بیان، مبیّنہ طور پر، دلیل بیّن۔

| وَ لَيْسَتِ ❶ | التَّوْبَةُ ❷ | لِلَّذِيْنَ | يَعْمَلُوْنَ ❸ | السَّيِّاٰتِ ج ❷ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں ہوتی | توبہ (قبول) | اُن لوگوں کی جو (زندگی بھر) | سب کرتے رہیں | بُرے کام |

| حَتّٰۤى اِذَا | حَضَرَ | اَحَدَهُمُ | الْمَوْتُ | قَالَ | اِنِّيْ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ جب | آنے لگے | اُن میں سے کسی ایک کو | موت | (تو اُس وقت) کہے | بیشک میں |

| تُبْتُ | الْـٰٔنَ | وَلَا | الَّذِيْنَ | يَمُوْتُوْنَ | وَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| میں نے توبہ کی | اب | اور نہ | اُن لوگوں کی جو | وہ سب مرتے ہیں | اس حال میں کہ وہ |

| كُفَّارٌ ط | اُولٰٓئِكَ | اَعْتَدْنَا | لَهُمْ | عَذَابًا | اَلِيْمًا (18) |
|---|---|---|---|---|---|
| کافر ہوں | یہی لوگ ہیں کہ | ہم نے تیار کیا ہے | اُن کے لیے | عذاب | دردناک |

| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ ❹ | اٰمَنُوْا | لَا يَحِلُّ ❸ | لَكُمْ | اَنْ تَرِثُوا |
|---|---|---|---|---|
| اے وہ لوگو جو | سب ایمان لائے ہو | حلال نہیں | تمہارے لیے | کہ تم سب میراث بنالو |

| النِّسَآءَ | كَرْهًا صلے | وَلَا | تَعْضُلُوْهُنَّ ❺ | لِتَذْهَبُوْا | بِبَعْضِ ❻ |
|---|---|---|---|---|---|
| عورتوں کو | زبردستی | اور نہ | تم سب اُنہیں روکے رکھو | تاکہ تم سب لے سکو | کچھ |

| مَآ | اٰتَيْتُمُوْهُنَّ ❼ | اِلَّآ اَنْ | يَّاْتِيْنَ | بِفَاحِشَةٍ ❷ | مُّبَيِّنَةٍ ج ❷ |
|---|---|---|---|---|---|
| (اُس سے) جو | تم سب دے چکے ہو اُنہیں | مگر یہ کہ | وہ ارتکاب کریں | بدکاری کا | کھلے طور پر |

### ضروری وضاحت

❶ "لَيْسَتِ" اصل میں لَيْسَتْ تھا اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے "تِ" ہو گیا ہے اور اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ "ۃ" اور "ات" مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❸ علامت "يَ" کے ترجمے کی یہاں ضرورت نہیں ہے۔ ❹ "يَا" اور "اَيُّهَا" دونوں کا ترجمہ "اے" کیا گیا ہے۔ ❺ "وْا" کے ساتھ اگر کوئی اور علامت لگائیں تو "ا" کو گرا دیتے ہیں۔ ❻ علامت "بِ" کے ترجمے کی یہاں ضرورت نہیں ہے۔ ❼ جب "تُمْ" کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو درمیان میں "وْ" کا اضافہ کیا جاتا ہے۔

● سرخ رنگ: ایک علامت کیلئے ● نیلا رنگ: دوسری علامت کیلئے ● کالا رنگ: اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَعَاشِرُوۡهُنَّ بِالۡمَعۡرُوۡفِ ۚ | اور زندگی بسر کرو اُن کے ساتھ اچھے طریقے سے |
| فَاِنۡ كَرِهۡتُمُوۡهُنَّ فَعَسٰٓى | پھر اگر تم ناپسند کرو اُن کو تو ہو سکتا ہے۔ |
| اَنۡ تَكۡرَهُوۡا شَيۡـئًا وَّ يَجۡعَلَ اللّٰهُ | کہ تم ناپسند کرو کسی چیز کو اور رکھ دی ہو اللہ نے |
| فِيۡهِ خَيۡرًا كَثِيۡرًا ﴿19﴾ وَاِنۡ | اُس میں بہت بھلائی۔ ﴿19﴾ اور اگر |
| اَرَدۡتُّمُ اسۡتِبۡدَالَ زَوۡجٍ مَّكَانَ زَوۡجٍ ۙ | تم بدلنا چاہو (نئی) بیوی (پہلی) بیوی کی جگہ |
| وَّاٰتَيۡتُمۡ اِحۡدٰٮهُنَّ قِنۡطَارًا | اور دے چکے ہو اُن میں سے ایک کو ڈھیر مال |
| فَلَا تَاۡخُذُوۡا مِنۡهُ شَيۡـئًا ؕ اَتَاۡخُذُوۡنَهٗ | تو نہ لو اُس میں سے کچھ بھی کیا (بھلا) تم لینا چاہتے ہو اُسے |
| بُهۡتَانًا وَّاِثۡمًا مُّبِيۡنًا ﴿20﴾ | ناجائز طور پر اور صریح گناہ گار بن کر۔ ﴿20﴾ |
| وَكَيۡفَ تَاۡخُذُوۡنَهٗ وَقَدۡ | اور کیسے تم (واپس) لے سکتے ہو اُسے حالانکہ یقیناً |
| اَفۡضٰى بَعۡضُكُمۡ اِلٰى بَعۡضٍ | مل چکے ہیں تم میں سے بعض بعض سے (آپس میں) |
| وَّاَخَذۡنَ مِنۡكُمۡ مِّيۡثَاقًا غَلِيۡظًا ﴿21﴾ | اور وہ لے چکی ہیں تم سے پکا عہد۔ ﴿21﴾ |
| وَلَا تَنۡكِحُوۡا مَا | اور مت نکاح کرو اُن عورتوں سے جن سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| عَاشِرُوۡهُنَّ : عیش وعشرت، معاشرہ۔ | تَاۡخُذُوۡا، تَاۡخُذُوۡنَهٗ، اَخَذۡنَ : اخذ، ماخوذ۔ |
| بِالۡمَعۡرُوۡفِ : عرف عام، معروف، تعریف۔ | اِحۡدٰٮهُنَّ : واحد، توحید، وحدانیّت، وحدت۔ |
| كَرِهۡتُمُوۡهُنَّ، تَكۡرَهُوۡا : مکروہ، کراہت۔ | مُّبِيۡنًا : بیان، مبیّنہ طور پر، دلیل بیّن۔ |
| شَيۡـئًا : شے، اشیا۔ | كَيۡفَ : کیفیّت، بہر کیف۔ |
| اَرَدۡتُّمُ : ارادہ، مرید، مراد۔ | اِلٰى : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، رجوع الی اللہ۔ |
| اسۡتِبۡدَالَ : تبدیل، تبادلہ، متبادل، بدلہ۔ | مِّيۡثَاقًا : میثاق مدینہ، وثوق، توثیق، امیدواثق۔ |
| زَوۡجٍ : زوجہ، زوجیّت، ازدواجی زندگی۔ | تَنۡكِحُوۡا : نکاح، منکوحہ، نکاح خواں۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| وَعَاشِرُوْهُنَّ ❶ | بِالْمَعْرُوْفِ ۚ | فَاِنْ | كَرِهْتُمُوْهُنَّ ❷ |
|---|---|---|---|
| اور زندگی بسر کرو اُن کے ساتھ | اچھے طریقے سے | پھر اگر | تم ناپسند کرو اُن کو |

| فَعَسٰٓى | اَنْ تَكْرَهُوْا | شَيْئًا ❸ | وَّيَجْعَلَ اللّٰهُ ❹ | فِيْهِ |
|---|---|---|---|---|
| تو ہوسکتا ہے | کہ تم سب ناپسند کرو | کسی چیز کو | اور رکھ دی ہو اللہ نے | اُس میں |

| خَيْرًا | كَثِيْرًا (19) | وَاِنْ | اَرَدْتُّمُ ❺ | اسْتِبْدَالَ | زَوْجٍ | مَّكَانَ زَوْجٍ ۙ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بھلائی | بہت | اور اگر | تم چاہو | بدلنا | (نئی) بیوی | (پہلی) بیوی کی جگہ |

| وَّاٰتَيْتُمْ | اِحْدٰىهُنَّ | قِنْطَارًا | فَلَا | تَاْخُذُوْا | مِنْهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور تم دے چکے ہو | اُن میں سے ایک (بیوی) کو | ڈھیر بھر (مال) | تو نہ | تم سب لو | اُس میں سے |

| شَيْئًا ❸ ؕ | اَتَاْخُذُوْنَهٗ | بُهْتَانًا | وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا (20) | وَكَيْفَ |
|---|---|---|---|---|
| کچھ بھی | کیا (بھلا) تم سب لو گے اُسے | ناجائز طور پر | اور صریح گناہ (کرتے ہوئے) | اور کیسے |

| تَاْخُذُوْنَهٗ | وَقَدْ اَفْضٰى | بَعْضُكُمْ | اِلٰى بَعْضٍ ❻ |
|---|---|---|---|
| تم سب (واپس) لے سکتے ہو اُسے | حالانکہ یقیناً مل چکے ہیں | تم میں سے بعض | بعض کی طرف |

| وَّاَخَذْنَ | مِنْكُمْ | مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا (21) | وَلَا | تَنْكِحُوْا | مَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ لے چکی ہیں | تم سے | پکا عہد | اور مت | تم سب نکاح کرو | جن سے |

## ضروری وضاحت

❶ "وْا" کے ساتھ اگر کوئی اور علامت لگائیں تو "ا" کو گرا دیتے ہیں۔ ❷ "كَرِهْتُمُوْهُنَّ" اصل میں "كَرِهْتُمْ + وْ + هُنَّ" کا مجموعہ ہے علامت "تُمْ" کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو درمیان میں "وْ" کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ ❸ یہاں "تنوین" اسم کے عام ہونے پر دلالت کر رہی ہے اس لیے ترجمہ "کچھ" یا "کسی" کیا گیا ہے۔ ❹ علامت "یَ" کے ترجمے کی یہاں ضرورت نہیں ہے ❺ "اَرَدْتُّمْ" کی میم پر جزم ہوتی ہے اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اس پر پیش آجاتی ہے۔ ❻ یعنی میاں بیوی کی حیثیت سے تم ایک دوسرے سے مل چکے ہو۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| نَكَحَ اٰبَآؤُكُمۡ مِّنَ النِّسَآءِ | نکاح کر چکے ہوں تمہارے باپ عورتوں میں سے |
| اِلَّا مَا قَدۡ سَلَفَ ؕ | مگر جو البتہ پہلے گزر چکا (دورِ جاہلیت میں) |
| اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً وَّ مَقۡتًا ؕ | بیشک یہ بے حیائی ہے اور ناپسندیدہ (فعل) ہے |
| وَ سَآءَ سَبِيۡلًا ﴿22﴾ | اور برا چلن ہے۔ ﴿22﴾ |
| حُرِّمَتۡ عَلَيۡكُمۡ اُمَّهٰتُكُمۡ | حرام کردی گئی ہیں تم پر تمہاری مائیں |
| وَبَنٰتُكُمۡ وَ اَخَوٰتُكُمۡ | اور تمہاری بیٹیاں اور تمہاری بہنیں |
| وَعَمّٰتُكُمۡ وَ خٰلٰتُكُمۡ | اور تمہاری پھوپھیاں اور تمہاری خالائیں |
| وَبَنٰتُ الۡاَخِ وَ بَنٰتُ الۡاُخۡتِ | اور بھائی کی بیٹیاں اور بہن کی بیٹیاں |
| وَاُمَّهٰتُكُمُ الّٰتِىۡۤ اَرۡضَعۡنَكُمۡ | اور تمہاری (وہ) مائیں جنہوں نے دودھ پلایا ہو تمہیں |
| وَاَخَوٰتُكُمۡ مِّنَ الرَّضَاعَةِ | اور تمہاری دودھ شریک (رضاعی) بہنیں |
| وَاُمَّهٰتُ نِسَآٮِٕكُمۡ وَرَبَآٮِٕبُكُمُ | اور تمہاری عورتوں کی مائیں (ساس) اور تمہاری (وہ) لڑکیاں |
| الّٰتِىۡ فِىۡ حُجُوۡرِكُمۡ | جو تمہاری گود (پرورش) میں (پلنے والی) |

ع 3/8/14

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

نَكَحَ : نکاح، منکوحہ، نکاح رجسٹرار۔
اٰبَآؤُكُمۡ : آباءواجداد، آبائی گاؤں۔
النِّسَآءِ : تربیّت نسواں، نسوانیّت۔
سَلَفَ : سلف صالحین، سلفی، اسلاف۔
سَآءَ : علمائے سوء، سوءظن۔
سَبِيۡلًا : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔
حُرِّمَتۡ : حرام، حرمت، تحریم۔
عَلَيۡكُمۡ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
اُمَّهٰتُكُمۡ : امہات المومنین، ام الامراض۔
بَنٰتُكُمۡ : بنت، بنات۔
خٰلٰتُكُمۡ : خالہ، خالہ زاد بھائی۔
اَخَوٰتُكُمۡ، الۡاَخِ : اخوت، مواخات۔
اَرۡضَعۡنَكُمۡ، الرَّضَاعَةِ : رضاعی بھائی، رضاعت۔

| نَكَحَ | اٰبَآؤُكُمۡ | مِّنَ النِّسَآءِ | اِلَّا مَا | قَدۡ سَلَفَ ❶ ؕ |
|---|---|---|---|---|
| نکاح کر چکے ہوں | تمہارے باپ | عورتوں میں سے | مگر جو | تحقیق پہلے ہو چکا (دورِ جاہلیت میں) |

| اِنَّهٗ | كَانَ | فَاحِشَةً ❷ | وَّمَقۡتًا ؕ | وَسَآءَ | سَبِيۡلًا ع (22) |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک یہ | ہے | بے حیائی | اور ناپسندیدہ (فعل) | اور بُرا | چلن ہے |

ع 3 8 14

| حُرِّمَتۡ ❸ | عَلَيۡكُمۡ | اُمَّهٰتُكُمۡ ❷ | وَبَنٰتُكُمۡ ❷ |
|---|---|---|---|
| حرام کردی گئی ہیں | تم پر | تمہاری مائیں | اور تمہاری بیٹیاں |

| وَاَخَوٰتُكُمۡ ❷ | وَعَمّٰتُكُمۡ ❷ | وَخٰلٰتُكُمۡ ❷ | وَبَنٰتُ الۡاَخِ ❷ |
|---|---|---|---|
| اور تمہاری بہنیں | اور تمہاری پھوپھیاں | اور تمہاری خالائیں | اور بھائی کی بیٹیاں |

| وَبَنٰتُ الۡاُخۡتِ ❷ | وَاُمَّهٰتُكُمُ ❷ | الّٰتِىۡۤ ❹ | اَرۡضَعۡنَكُمۡ ❺ |
|---|---|---|---|
| اور بہن کی بیٹیاں | اور تمہاری مائیں | (وہ) جنہوں نے | تمہیں دودھ پلایا ہو |

| وَاَخَوٰتُكُمۡ ❷ | مِّنَ الرَّضَاعَةِ ❷ | وَاُمَّهٰتُ ❷ نِسَآئِكُمۡ |
|---|---|---|
| اور تمہاری بہنیں | دودھ سے | اور تمہاری عورتوں کی مائیں (ساس) |

| وَ | رَبَآئِبُكُمُ | الّٰتِىۡ ❹ | فِىۡ حُجُوۡرِكُمۡ ❼ |
|---|---|---|---|
| اور | تمہاری لڑکیاں | وہ جو | تمہاری گود (پرورش) میں (پلنے والی) |

**ضروری وضاحت**

❶ ”قَدۡ“ فعل کے ساتھ تاکید کی علامت ہے۔ ❷ ” ة “ اور ” ات “ مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔
❸ ”تۡ“ فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ ”الّٰتِىۡ“ جمع مؤنث کی علامت ہے۔
❺ علامت ”ـنَ“ جمع مؤنث کو ظاہر کرتی ہے۔ ❻ یعنی دودھ شریک بہنیں۔ ❼ ”كُمۡ“ یہ جمع مذکر کی علامت ہے جب ”كُمۡ“
اسم کے ساتھ آئے تو اس وقت ترجمہ کبھی ”تمہارا، تمہاری، تمہارے“ اور کبھی ”اپنا، اپنی، اپنے“ کیا جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| مِّنۡ نِّسَآىِٕكُمُ | تمہاری ان بیویوں سے ہیں |
| الّٰتِىۡ دَخَلۡتُمۡ بِهِنَّ ۚ | جو (کہ) تم صحبت کر چکے ہو ان سے |
| فَاِنۡ لَّمۡ تَكُوۡنُوۡا دَخَلۡتُمۡ بِهِنَّ | پس اگر تم نے صحبت نہ کی ہو ان سے |
| فَلَا جُنَاحَ | تو کوئی گناہ نہیں |
| عَلَيۡكُمۡ ۚ | تم پر (ان لڑکیوں سے نکاح کر لینے میں) |
| وَحَلَآىِٕلُ اَبۡنَآىِٕكُمُ الَّذِيۡنَ | اور بیویاں تمہارے بیٹوں کی وہ جو |
| مِنۡ اَصۡلَابِكُمۡ ۙ | تمہاری صُلب (پیٹھ) سے ہیں |
| وَاَنۡ تَجۡمَعُوۡا | اور یہ کہ تم جمع کرو |
| بَيۡنَ الۡاُخۡتَيۡنِ | دو بہنوں کو (ایک نکاح میں) |
| اِلَّا مَا قَدۡ سَلَفَ ؕ | مگر البتہ جو پہلے گزر چکا |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ | بیشک اللہ تعالیٰ ہے |
| غَفُوۡرًا رَّحِيۡمًا ۙ ﴿23﴾ | بخشنے والا، نہایت مہربان۔ ﴿23﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| نِسَآئِكُمۡ | تربیت نسواں، نسوانیت، امراض نسواں۔ | تَجۡمَعُوۡا | جمع، جامع، جماعت، مجموعہ۔ |
| دَخَلۡتُمۡ | داخل، دخول، وزیر داخلہ۔ | بَيۡنَ | بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔ |
| فَلَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | اِلَّا | الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا مارحم ربی، الا یہ کہ۔ |
| جُنَاحَ | گناہ۔ (یہ دونوں ملتے جلتے الفاظ ہیں۔) | مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| عَلَيۡكُمۡ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | سَلَفَ | سلف صالحین، سلفی، اسلاف۔ |
| اَبۡنَآئِكُمۡ | ابن، ابن الوقت، ابن آدم۔ | غَفُوۡرًا | مغفرت، استغفار۔ |
| مِنۡ | منجانب، اظہر من الشمس۔ | رَّحِيۡمًا | رحم، رحمت، رحیم، مرحوم۔ |

| مِّنْ نِّسَآىِٕكُمُ | الّٰتِيْ | دَخَلْتُمْ [1] | بِهِنَّ ز |
| --- | --- | --- | --- |
| تمہاری (اُن) بیویوں سے ہیں | جو (کہ) | تم داخل ہو چکے ہو | اُن پر |

| فَاِنْ | لَّمْ | تَكُوْنُوْا دَخَلْتُمْ [2] | بِهِنَّ |
| --- | --- | --- | --- |
| پس اگر | نہ | تم سب داخل ہوئے ہو | اُن پر |

| فَلَا جُنَاحَ [3] | عَلَيْكُمْ ز | وَحَلَآىِٕلُ |
| --- | --- | --- |
| تو کوئی گناہ نہیں | تم پر (اُن کی لڑکیوں سے نکاح کر لینے میں) | اور بیویاں |

| اَبْنَآىِٕكُمُ | الَّذِيْنَ | مِنْ اَصْلَابِكُمْ لا [4] |
| --- | --- | --- |
| تمہارے بیٹوں کی | (وہ) جو | تمہاری صلب سے ہیں |

| وَ | اَنْ | تَجْمَعُوْا | بَيْنَ الْاُخْتَيْنِ [5] |
| --- | --- | --- | --- |
| اور | یہ کہ | تم سب جمع کرو | دو بہنوں کو (ایک نکاح میں) |

| اِلَّا | مَا | قَدْ سَلَفَ ط [6] | اِنَّ | اللّٰهَ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| مگر | جو | البتہ پہلے گزر چکا | بیشک | اللہ |

| كَانَ | غَفُوْرًا | رَّحِيْمًا [7] لا (23) |
| --- | --- | --- |
| ہے | بخشنے والا | بہت مہربان |

### ضروری وضاحت

[1] یعنی تم ان سے صحبت کر چکے ہو۔ [2] یعنی اگر تم نے ان سے صحبت نہ کی ہو۔ [3] اگر "لَا" کے بعد ایسا اسم ہو جس کے آخر میں "زبر" ہو تو اس "لَا" میں پوری نفی جنس کا مفہوم ہوتا ہے اور اس کا ترجمہ "کوئی نہیں" کیا جاتا ہے۔ [4] یعنی جو تمہارے حقیقی بیٹے۔ [5] لفظِ "بَيْنَ" کا ترجمہ "درمیان" ہے لیکن یہاں اس کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ [6] "قَدْ" فعل میں تاکید کا مفہوم پیدا کر دیتا ہے۔ [7] اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔

# تعارف ومقاصد ''بیت القرآن''

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورۃ القمر آیت 17

''اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنادیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟''

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تائثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے ''بیت القرآن'' کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1. : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔
2. : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔
3. : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔
4. : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔
5. : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔
6. : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔
7. : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.bait-ul-quran.org)
8. : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور اس کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کارخیر میں شریک ہوسکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ ''بیت القرآن'' کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: ''بیت القرآن'' لاہور، پاکستان